حسب ضابطہ رجسٹری کرائی گئی ہے۔ جملہ حقوق محفوظ ہیں



ہے گیان داتا پرماتما ایسا درڑھ گیان اور شردھا بھگتی ہم کو
پردان کر کہ ہم لوگ پرتی دن سایم اور پراتہ وِدھی پوروک
من بُدھی سے آپ کی اُپاسنا کیا کریں" (وید)

# وِستار پُوروک سندھیا وِدھی



مرتبہ

سُرگباشی شریمان ملک جوالا سہاجی چڈھہ رئیس میانی ضلع شاہ پور

پنجاب

حسب فرمائش مہاشہ وزیر چند ایڈیٹر آریہ مسافر شہر جالندھر

سنہ ۱۹۰۸ء

آریہ سٹیم پریس لاہور میں طبع ہوئی

شنکر داس پرنٹر

94/922
12/122

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ओ३म्
पुस्तक संख्या 94/922 12/124
पञ्जिका-संख्या ....22303
पुस्तक पर सर्व प्रकार की निशानियां लगाना वर्जित है। कोई सज्जन पन्द्रह दिन से अधिक देर तक पुस्तक अपने पास नहीं रख सकते। अधिक देर तक रखने के लिये पुनः आज्ञा प्राप्त करनी चाहिये।

ओ३म्
यह पुस्तक श्री लाला लब्भूराम जी नैय्यड़ लुधियाना निवासी की ओर से गुरुकुल पुस्तकालय को भेंट में प्राप्त हुई।



CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

पुस्तकालय गुरुकुल कांगड़ी
97922



اوم

# سندھیا اوپاسنا کی وِستار پوروک وِدھی

## بھومکا

دیباچہ

ہندی آمیز اُردو میں اس سندھیا پُستک کے لکھنے کا کارن (سبب) یہ ہے کہ میرا سندھیا اوپاسنا کے پوتر وشیہ (پاک مضمون) میں اٹھائیس برس سے ادھک (زیادہ) دھیان اور وچار رہا ہے۔ جس سے میں اپنے جان پہچان والے سریشٹ (بھلے) پُرشوں (آدمیوں) کو اس نِتیہ کرم (روزانہ عمل) کے کرنے کے لئے پرارتھنا (درخواست) بھی کرتا رہا ہوں۔ شاید دس یا بارہ برس کا عرصہ گذرا ہوگا کہ لاہور میں میرے ایک معزز دوست نے میرے اس سوال کا کہ "آپ نِتیہ سندھیا کیوں نہیں کرتے" یہ جواب دیا کہ وید منتروں کا وِسترت بھاؤ (مفصل مطلب) سمجھ میں نہ آنے کے باعث میری اس طرف طبیعت نہیں جمتی۔ تب سے میں نے اُردو حروف میں کچھ زیادہ وِستار و وِچار پُوروک سندھیا پُستک لکھنے کا سنکلپ (ارادہ) کیا شریمان لالہ پرمانند جی وکیل ملتان میرے ایک پورانے متر (رفیق) ہیں جن میں کچھ دھرم بھاؤ تو ہے مگر باوجود اپنے سنسارک پیشۂ وکالت میں بڑا محنتی ہونے کے دھرم کاریوں (کاموں) کے پرچارتھ میں بڑے ہی آلسی

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ہیں۔ کارن (وجہ) یہ کہ نہ تو خود انھوں نے سرل (سلیس) ہندی بھاشا تک کے پڑھ
لکھ لینے کا اُدیم (ہمت) کیا کہ دھرم گرنتھوں (کتابوں) کے مطالعہ سے دھرم کے کاموں میں
اُتساہ بڑھتا اور نہ کسی انیہ (دوسرے) مہاشہ نے ہی اُن کو اُپاسنا وغیرہ میں پرورت (راغب)
کرنے کا کافی تردد کیا۔ مگر باوجود اس کے اُن کا سبھاؤ (عادت) پوتر (پاک) ہے اور چرکال (عرصہ دراز)
تک کے میل ملاپ رہنے سے میرا وشواس (یقین) ہے کہ جو کرم اُن کو اوتم (بھلا) نشچے (یقین)
ہو جاوے اُدھر تتکال (اسی وقت) جھک جاتے ہیں اُن کے اور اُن جیسے دیگر انگریزی
اُردو داں مہاشیوں کے ہتارتھ (بغرض بھلائی) ہی میرا یہ یتن ہے۔ پرماتما اُس کو سپھل (بارور)
کرے جس سے سادھارن (عام) پُرشوں کی رُچی (میلان) ایشور اوپاسنا میں ادھک (زیادہ) ہو جاوے ؞

اِس (ایشور اوپاسنا) کے بارہ میں اگرچہ پہلے میرے اپنے معلومات بھی
اب سے کچھ کم تھے جو کہ اب تک بھی ادھورے اور ہر پرکار سے اپورن (نامکمل)
ہیں۔ مگر اس مدت العمر میں وستار پوروک (بالتفصیل) سندھیوپاسن (سندھیا اور عبادت) سمبندھی (متعلقہ) وید
منتروں کے بھاؤ کا نتیہ وچار کرتے کرتے جو کچھ ادھک پریوجن (مطلب) نشچے (ذہن نشین)
ہوتا رہا اس کی یادداشت کے پرچے لکھ کر میں ایکتر (جمع) کرتا رہا۔ تاکہ اُن سے
کسی وقت ایک چھوٹی سی پُستک تیار کر سکوں۔ لیکن میرے دو سال
سے زیادہ متواتر بیمار رہنے کے باعث وہ پرچے ادھر ادھر پڑ کر گم ہو گئے
مگر نتیہ ابھیاس (روزانہ مشق) کی وجہ سے ان کا بھاؤ (مطلب) کچھ کچھ ذہن نشین ہو گیا تھا۔
جس سے اُن پرچوں کے نہ ملنے سے کوئی ادھک (زیادہ) ہانی (نقصان) نہیں ہوئی ؞

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

پہلے میری اپنی اوستھا اوپاسنا وشیہ میں یہ تھی کہ کئی طرح کے یتن کرنے پر
حالت متعلقہ عبادت کوشش
بھی جیسا کہ چاہئے چت کی ایکاگرتا پراپت نہیں ہوتی تھی جب کوئی کچھ
طبیعت یکسوئی حاصل
شبد سنائی دیتا یا کوئی بیوہارک خیال آجاتا تو برتی اُکھڑ جاتی تھی۔ اور جو میرا
آواز دنیاوی طبیعت
پہلے ایک گھنٹہ تک دھیان کرنے کا نیم تھا اس کا پرتھم بھاگ کچھ پریم
قاعدہ پہلا حصہ محبت
پوروک۔ دوسرا سادھارن ریتی سے اور انتم اداسینتا سے وتیت ہوتا
کے ساتھ معمولی طور پر آخری بے دلی صرف
تھا۔ حالانکہ برابر ایک گھنٹہ تک میں آسن پر جما رہتا تھا۔ مگر دیرگھ کال
بیٹھک زیادہ دیر
کی بیماری میں جب رات کو کم خوابی سے مجھے زیادہ سمے ملتا رہا وستار وچار
وقت بالتفصیل و بغور
پوروک سندھیا اوپاسنا کرنے کا آرمبھ کر دیا۔ جس سے ہوتے ہوتے میری یہ
آغاز
اوستھا ہو گئی کہ تین ساڑھے تین گھنٹہ تک دھیان برابر لگا رہتا۔ اور بیچ
حالت
میں کئی بار جب میں دھیان چھوڑنے کا یتن کرتا تو جیسے کوئی ادھک کال
کوشش زیادہ دیر
تک سویا ہوا اُٹھنا چاہتا ہے اور اُٹھ نہیں سکتا اسی طرح میری برتی دیر
دھیان
کے بعد کُھلتی ہے۔

اِس وستار پوروک سندھیا کرنے سے جیسا کہ اس پُستک میں آگے
بالتفصیل
لکھا جاویگا۔ مجھ کو وہ اوستھا پراپت ہوئی ہے۔ کہ جس کی مجھے اس جنم میں
حالت حاصل زندگی
کوئی آشا نہ تھی اور نہ میں اس کے یوگیہ تھا۔ وہ یہ کہ مرتیو کا بھے بہت ہی
امید لایق موت خوف
گھٹ گیا اور سنسار کے سمپورن ایشور رچت پدارتھ نربھرم جیووں کو
دنیا تمام پرمیشور کی بنائی ہوئی چیزیں بلاشبہ روحوں
سُکھ ہی سکھ دینے والے نشچے ہوتے ہیں اور بیوہارک وشیوں کی پرورتی
یقین دنیاوی باتوں رغبت

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

بھی کم ہو گئی۔ اور نشچے ہو گیا ہے کہ جگت کے دھن آدی پدارتھ یا سمبندھی
پُنر جنم میں سہایک نہ ہونگے۔ بلکہ جو کچھ دھرم پراپتی ہوسکیگی وے ہی سنگی
وسہایک ہوگی ॥

میرا تو یہ پُورن نشچے ہے کہ یہ سب کچھ مجھ کو وستار پُوروک دھیان کرنے
سے ہی پراپتی ہوئی ہے۔ جس سے سادھارن اردو انگریزی دان
بھائیوں کے ہت اور کلیان کے لئے اس پُستک کے لکھنے کا میرا
تین ایسا پربل ہو گیا کہ بحالت بیماری رات دن اکثر یہی خیال لگا رہتا
کہ ایشور کرپا کریں کہ جس سے میرے جیتے جی یہ پُستک تیار ہو جاوے۔
اور میرے خیالات میری مرتیو پر شریر کے ساتھ نشٹ نہ ہو جاویں۔
ایشور کی پرم دیالتا سے میری یوگتا کے انکول یہ گرنتھ تیار ہو گیا ہے
جس کے لئے میں جگدیشور کا بارم بار دھنیاواد کرتا ہوں۔ جس وستار پُوروک
میں خود سندھیا اوپاسنا کرتا ہوں وہی وستار آگے اس پُستک میں لکھا
گیا ہے۔ اور مجھ کو ذرا بھی سندیہ نہیں ہے کہ جو کوئی اور پُرش اسی
وستار پُوروک تین چار ماس تک بھی سندھیا اوپاسنا میں دھیان لگاوینگے
اُن کی اوستھا بھی میری مانند ہو جاویگی ॥

میرا ذاتی تجربہ ہے کہ وستار پُوروک نتیہ دھیان و نتیہ ابھیاس
کرنے کے کارن بڑے لمبے پاٹھ کا سُوکشم پریوجن تتکال دھیان میں

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

آجاتا ہے۔جیسا کہ انگلستان یا کسی اور ملک کی تواریخ پڑھے ہوئے
پُرشوں کو وہاں کا راج پربندھ نشچے کرنے کے لئے ساری پُستک (تواریخ)
انتظام سلطنت
کے بار بار پڑھنے کی اوشکتا نہیں رہتی۔وستار پُوروک حالات جو پہلے
مفصل
سے یاد کئے ہوتے ہیں۔وہ ذرا دھیان لگانے سے سار روپ تتکال
بطور لب لباب فی الحقیقت
یاد آجاتے ہیں۔اسی طرح جب ایشور کے گُن۔کرم سبھاؤ اور سرشٹی
صفات افعال عادت قدرت
کرم ونیم اور اوپکاروں کا نتیہ وستار پُوروک دھیان کیا جاویگا تب
کا سلسلہ قوانین روزانہ بالتفصیل
تین چار ماس کے اندر ہی وہ وِستِرت بھاؤ سوکھشم روپ سے یاد
مفصل مطلب بطور خلاصہ
ہو جاویگا۔اور سارا کا سارا وِستِرت پاٹھ جو اس پُستک میں آگے
مفصل
لکھا جاویگا اس کے دھیان میں لانے کی اوشکتا نہ رہیگی۔اور میرے
ضرورت
لیکھ کا ستیہ یا اتی اُکتی ہونا بھی پرتیت ہو جاویگا۔اور جن پُرشوں
سچا مبالغہ معلوم
کو سنسارک وشئوں کے ادھک سمبندھ سے دن میں تھوڑا سمے ملتا
دنیاوی دھندوں زیادہ تعلق
ہے ان کو چورانت کا ادھک سمے مل سکتا ہو اس کو وہ بجائے ویرتھ
زیادہ وقت بیفائدہ
باتوں اور فضول کھیلوں کے سپھل کر سکتے ہیں مجھ کو زیادہ تاکید
کرنے کی بھی ضرورت معلوم نہیں ہوتی کیونکہ میرے جیسے ملین پُرش کو
ناپاک شخص
جس کی پہلی بہت سی آیو بھوگوں میں گذرنے کے کارن سنسکار اتی ملین
عمر حظ لذات باعث اثرات نہایت گندے
تھے۔اُس کو کچھ اُتم پراپتی ہوگئی تو اُن پُرشوں کو جنھوں نے جیون
اچھی خصوصیت
پرینت مد مانس اور ویبھچار آدی دوشوں کا سیون ہی نہیں کیا
شراب گوشت زناہ عیبوں استعمال

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

جو نرم دل اور وِدوان ہیں جو حتے الوسع جھوٹ نہیں بولتے ایسے سجن (عالم)
پُرشوں کو وِسترت بھاؤ کی اوپاسنا کے پرتاپ سے جو کچھ لابھ (فائدہ) ہو سکیگا اس کا
اندازہ ہر کوئی سمجھدار لگا سکتا ہے۔ یہ وِسترت بھاؤ سے اوپاسنا کرنا میں نے
کیول (محض) اپنے ذاتی تجربہ کی بنا پر ہی نہیں لکھا بلکہ اس بارہ میں سوئم وید
بھگوان۔ اوپنشد اور یوگ درشن کی بھی ساکشی ہے جیسا کہ:-

तद्विष्णोः परमं पदं सदा पश्यन्ति सूरयः॥

(۱) "تد وِشنو پرمم پدم سدا پشینتی سوریہ ÷

**خلاصہ مطلب** - اس گیان سروپ (عین علم) سرو ویاپک (ہمہ جا موجود) جگدیشور کے پرم (اعلیٰ)
پد (درجہ) کو وہی پُرش دیکھ ارتھات پراپت ہو سکتے ہیں کہ جو دھیرج (استقلال) کے
ساتھ بہت کال (عرصہ) تک اُس کی اوپاسنا (عبادت) کرتے ہیں ÷

तस्य योनिं परिपश्यन्ति धीराः॥

(۲) تسیہ یونم پری پشینتی دھیراہ ÷

**خلاصہ مطلب** - اُس (جگدیشور) کے سوچھ (پاکیزہ) وگیان سروپ کو
دھیرج دھارن کر کے (تحمل اختیار کرکے) چر کال تک دھیان کرنے والے دھیر پُرش
ہی دیکھ یعنی نشچے کر سکتے ہیں۔

स तु दीर्घ काल नैरन्तर्य सत्कारासेवितो दृढ़ भूमिः॥

(۳) "ستو دیرگھ کال نیرنتریہ ستکار اسیوِتو درڑھ بھومی"

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

خلاصہ مطلب۔ ابھیاس (مشق) چرکال (زیادہ عرصہ) تک بلا ناغہ ستکار یعنی پورن پریم
شردھا اور بھگتی پوروک (سے) کیا ہؤا درڑھ (مضبوط) ہوتا ہے ؛

پریوجن (مطلب) ان سب واکیوں کا یہی ہے کہ ایشور کا دھیان جلد بازی
اور اُکھڑے ہوئے من سے پاٹھ (اقوال) ماتر پڑھ کر فرض ٹالنے سے نہیں
ہوسکتا کیونکہ وہ ویرتھ (فضول) کھیلوں جیسا کام نہیں ہے بلکہ اس میں نتیہ (روزانہ)
بلا ناغہ من اور اندریوں (حواسوں) کو بوہارک (دنیاوی) وشئوں (دھندوں) کی واسناؤں (خواہشوں) سے ہٹا کر
آتما کے پوتر بھاؤ (پاک ارادہ)۔ شردھا۔ بھگتی اور پریم پوروک پرسن من (خوش دل) ہو کر
دھیان کرنا پرم اوشیک (نہایت ضروری) ہے ؛

آگے اس پستک میں بار جن اور اندری سپرش آدی (وغیرہ) رشی واکیوں (رشیوں کے اقوال) کی
ویاکھیا (تشریح) میں جو بار بار یہ لکھا گیا ہے کہ وہی گیان سوروپ (عین علم) رکشا (حفاظت) اور
پراُپکار دھرما (پراوپکار جس کا طبعی خاصہ ہے) :: جو گیان ستا (طاقت) سے ہمارے شریر کے ہر پرمانو کے
گن وسبھاؤ (اوصاف فطرت) آدی کو جاننے اور وگیان ستا (طاقت) سے یتھا یوگیہ (جیسا چاہئے) جوڑ ملا کر گیان (حواس)
اندری (باطنی) اور کرم اندری (حواس ظاہری) کو رچنے اور ستا (طاقت) دینے والا اوم ہے یا اور ستھانوں (مقامات)
پر کوئی لیکھ (تحریر) بار بار آیا ہے۔ سادھارن پرش پہلے اس کو بھی پنر اُکتی
خیال کرینگے مگر ان کو یہ سمجھنا چاہئے اور نتیہ ابھیاس کرتے ہوئے
سمجھ بھی جاوینگے کہ اُپاسنا شبد (لفظ) کا ارتھ "سمیپ (نزدیک) ہونا اور دھیان کرنا" ہی
تو ہے۔ اور دھیان ایشور کے گن۔ کرم۔ سوبھاؤ اور پوتر سرشٹی نیموں (پاک قوانین قدرت)

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

اور اوپکاروں (احسانات) ہی کا ہوسکتا ہے اکاہ (بلا جسم) ہونے سے اور طرح پر ایشور کا
دھیان نہیں ہوسکتا اس لئے ہم لوگ جتنا ایشور کے رکشا (حفاظت) و اوپکار
آدی (وغیرہ) اور گیان وگیان کا بار بار زیادہ وچار اور دھیان کرتے رہینگے
اُتنی ہی ہماری زیادہ اُپاسنا ہوگی اور ایسا کرنے کے بغیر ایشور میں
پریم (محبت) - اُتساہ (خوش حوصلگی) - شردھا (یقین) - بھگتی (عبودیت) اور اُس کے دھیان میں درڑھتا (مضبوطی) نہیں
ہوسکتی ॰

سارانش (خلاصہ مطلب) یہ کہ اُپاسنا کال (بوقت عبادت) میں ہر ایک واک آدی اندریوں میں
سے جس میں دھیان کرنا ہو اُس اندری آدی میں ایشور کو اس طرح پر
نشچے کرنا چاہیئے کہ اس نے واک آدی اندریوں کے ہر پرمانو کے گن
اور سوبھاؤ آدی کو جان کر ان کو جہاں جوڑنا چاہیئے وہیں جوڑ کر
واک آدی اندریوں کو رچا (بنایا) ہے اور ذرہ ذرہ میں ویاپک ہو کر رکشا (حفاظت) کرتا
اور اندریوں کو ستا دے رہا ہے - یہی سروتم ودھی (اعلیٰ ترین طریقہ) ایشور اوپاسنا کی
ہے - اگر ایسا نہ کیا جاوے تو واک - شروتر وغیرہ اندریوں کا نام سمرن
یعنی صرف عضو شماری کوئی ایشور اُپاسنا (عبادت) نہیں ہوسکتی ॰

اس پُستک میں جہاں آگے جا بجا کان - توچا - آنکھ - ناک - رسنا (جہوا)
گیان اندریوں اور ہاتھ پاؤں وغیرہ کرم اندریوں اور پرانوں (سانس) میں
ویاپک جگدیشور کا دھیان کرکے ان اندریوں وغیرہ کی ارو گیتا (صحت)

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ورڑھتا اور پوترتا کا ور مانگا گیا ہے وہاں ایشور کا دھیان اس کے
گیان وگیان اور سرب ویاپک ستّا روپ گنوں کا دھیان سمجھنا اور کرنا
چاہئے جیسا کہ کسی اوشدھی میں اس کے روگ نوارک گن کا درشیہ سوروپ
نہ ہونے پر بھی اس کے گن کا بدھی سے نشچے اس پرکار ہوتا ہے کہ اس میں
روگ دور کرنے کا گن ضرور ہے کیونکہ اگر نہ ہوتا تو اس سے روگ نورتی
کبھی نہ ہو سکتی۔ اسی پرکار ایشور کو جو سدا اکاء ہے اس کے
بھوتک شریر کے سرودا ابھاو سے اس کے شریر کا دھیان نشپھل
اور اسمبھو ہے۔ اسی لئے ایشور کے گیان وگیان۔ اور سرودیا پکتا
آدی گنوں کے دھیان کا نام ہی ایشور کا دھیان سمجھا جاتا ہے۔
جو کہ اندریہ اگوچر ہے یہی وجہ ہے کہ ایشور کے گنوں کا دھیان
اور نشچے صرف بدھی سے اسی طرح پر ہوتا ہے جیسا کہ اوشدھی کے
گنوں کا نشچے کیا جاتا ہے۔ کہ اگر ایشور میں پرماتو کے گنوں کا
گیان گن اور مناسب موقعہ اور محل پر جوڑ کر اندریوں کے گولک
رچنے کا وگیان گن اور اندریوں میں ویاپک ہو کر سدا رکشا کرنے
اور ستّا دینے کا سرودیا پکتا وغیرہ گن (جو نربھرم نشچے ہیں)
پرم پتا پرماتما میں نہ ہوتے تو ایشور اندریوں کے گولک بنا کر
سدا رکشا اور ستّا دان نہ دے سکتا۔

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

غرضیکہ اُپاسنا کال میں چکشو وغیرہ گیان اِندریوں اور ہاتھ پاؤں
بوقت عبادت ۔ آنکھ
وغیرہ کرم اِندریوں میں ایشور کے گیان وگیان اور سرو ویاپکتا وغیرہ
گُنوں کو (جو شریر رہت ہوتے ہیں) بُدھی پُورک نشچے کرنا چاہیئے
غیر مجسم ۔ بذریعہ عقل
اور چونکہ گُن گُنی کا باہم نتیہ سمبندھ ہوتا ہے جو ایک دوسرے سے کبھی
صفت موصوف ۔ دائمی تعلق
الگ نہیں ہو سکتے اس لئے ایشور کے گُنوں کا دھیان ایشور کا ہی دھیان
ہر طرح سے نربھرم نشچت ہے۔ یعنی ایشور کا دھیان اور ایشور کے گُنوں کا
بلاشبہ
دھیان ایک ہی بات ہے۔ کیونکہ جہاں پر گُن ہوتا ہے وہاں پر گُنی بھی
صفت
ضرور ہوتا ہے جہاں پر گُنی نہیں ہوتا وہاں گُن بھی نہیں ہو سکتا۔ نتیجہ یہ نکلا
موصوف
کہ واک وغیرہ اندریوں میں ایشور گُنی اپنے گیان وگیان اور سرو ویاپکتا
زبان
آدی سب گُنوں کے سہت پریپُورن ہے۔ مگر ایشور کی ویاپکتا کا وچار
ساتھ ۔ بھرپور
صرف اندریوں میں محدود نہیں ہونا چاہیئے وہ تو جیسا سورج سے لے کر ذرہ
تک میں ویاپک ہے ویسا ہی اِندریوں میں ایک رس ویاپک ہے۔
یکساں
چرم۔ استھی۔ مانس۔ مجّھا وغیرہ اُس کی ویاپکتا کو روک نہیں سکتے جس کے
چمڑا ۔ ہڈی ۔ گوشت ۔ چربی
لئے اندھیرا بھی کوئی چیز نہیں کیونکہ وہ سوئم پرکاش سوروپ ہے اور
منور بالذات
اتی سوکھشم ہونے سے مادی ذرات اس کی ویاپکتا کو روک نہیں سکتے۔
لطیف ترین

اگرچہ ایشور کے گیان آدی گُنوں کا وچار اتی کٹھن کام بلکہ اُس کا
بہت مشکل
پورا جاننا اسمبھو ہے تاہم جتنا کچھ جانا جا سکتا اتنا جاننے کا یتن تو پرم اوشیک
ناممکن ۔ تردد ۔ عین ضروری

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ہے اسی لئے اپنی تچھ بدھی کے انوسار کچھ اس کی ویاکھیا نیچے
لکھی جاتی ہے سو جاننا چاہیئے کہ پرمانو: ایک اتی سوکھشم (جس سے
کسی مادی چیز کی ادہک سوکھشمتا ناممکن ہے) ذرہ لطیف یا جز لایتجزیٰ
مفرد - قایم بالذات - جڑ (گیان و چیشٹا رہت یعنی علم و ارادہ سے
بے بہرہ - خالی) انادی اننت (جس کی ابتدا و انتہا نہیں ہوتی)
ایسے پدارتھ کا نام ہے کہ جو اس ذرہ کی نسبت چھتیس سو گنا
سوکھشم ہوتا کہ جو اندھیرے مکان میں کسی چھدر سے سوریہ کے پرکاش
سے پوری درشٹی والے منش کو سب سے زیادہ باریک دکھائی
دیتا ہے جس کا نام ترسرینو ہے - اور وہ مفرد نہیں ہوتا بلکہ ساٹھ
انوں سے مرکب ہوتا ہے - اسی طرح انوں بھی مفرد نہیں ہوتا وہ
بھی ساٹھ پرمانوؤں سے مرکب ہوتا اور مفرد غیر مرکب محض
پرمانوئیں ہی ہوتا ہے - جس کی سوکھشمتا کو سوائے ایشور
کے منش نہیں جان سکتے - گن تین ہوتے ہیں ستوگن رجوگن
تموگن ❊

(۱) ستوگن سے پرکاش مٹھاس سنتوش وچار وغیرہ ❊

(۲) رجوگن سے رکت ورن اور میٹھے و کڑوے سے بھن اور رس
اور کرم ستا وغیرہ یعنی قوت فعلی یا کرم کرنے کا پرشارتھ ❊

(۳) تموگُن سے اندھکار - کڑوا - اگیان - سُستی - آلسہ - غفلت وغیرہ
تاریکی تلخی جہالت
ہوا کرتے ہیں ÷

ان گُنوں سے جو کاریہ روپ اور اینک پدارتھ یعنی من - بدھی -
بشکل مقتول
سوکھشم و استھول بھوت وغیرہ وغیرہ بنتے اُن کی تشریح بڑی طول
لطیف کثیف گیس
ہونے کے کارن نہیں لکھی جاتی ÷
باعث

ہر پرمانو میں اِن تین مندرجہ بالا میں سے کوئی ایک گُن ہوتا ہے
اسی لئے اِن کل مخلوط بکہ الگ الگ گُن والے پرمانوؤں کے مجموعہ
کا نام جو کارن پرکرتی ہے اس کو ترہی گُن آتمک کہا جاتا ہے -
ایسے مختلف گُن یکت پرمانوؤں اور جیوؤں سے بھرپور سارا
خواص والے
اکاش ہے - یہ تینوں کال ایشور کی سامرتھ میں رہتے ہیں ÷
خلا وقت قبضہ اقتدار
ان ہی پرمانوؤں کے گُن دریافت کرنے کی ودیا موسوم بہ کیمیا
یا کیمسٹری یا مجموعی طور پر سائنس جو بڑے پُرشارتھ سے یُورپ دیش میں
ہمت
بہت کال سے ورتمان ہو رہی ہے اور اب تک ترسرینوں یا انوں
وقت رائج
تک بمشکل پہنچی ہے - وہ پرمانوؤں کی سوکشمتا یعنی ان کی خاصیتوں
لطافت
کے نشچے تک نہیں پہنچی اس کا کارن یہ ہے کہ مغربی رشیوں میں
یوگ بل اور دیوی بدھی کا نشچے نہ ہونے سے دیوی بدھی اور یوگ
بل کی ادھک پرابتی کا پُرشارتھ و اُتساہ نہیں ہے ÷
زیادہ

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

اور جو یہ انیک بھنّ بھنّ پرکار کے سوکھشم وستھول اُنوں سے
سُوریہ آدی پریَنت جگت کے سب پدارتھ اور ساتم داتا تم جیوُوں
اور برکش و نبسپتیوں کی آکرتی یعنی شریر مختلف رنگ روپ ڈیل
ڈول اور گنوں والے دیکھے جاتے ہیں وہ سب کے سب بھنّ بھاؤ
اُن مختلف گُن والے پرمانوؤں کی ادھک نیون سنکھیا کے سنیوگ
یعنی باموقعہ وحسب حال اتصال کے کارن ہی ہوتے ہیں جیسے
سُوریہ واگنی آدی میں پرکاش اور پرتھوی آدی میں آکرشن اور انیک
بھنّ بھنّ رنگ۔ روپ۔ رس۔ گُن یکت بنسپتی آدی اور اُن کے
بیجوں کے اُتپن کرنے کی شکتی اور منشیہ آدی کے شریروں میں.
انیک چھوٹے بڑے عضو و اعضائے یعنی دماغ۔ دل۔ کان چرم
نیتر۔ جھوا۔ ناک اور رگ و پٹھوں وغیرہ کی بناوٹ اور ان میں وچار
وخیالات اور شبد۔ سپرش روپ۔ رس۔ گندھ کا گیان گرہن کرنے
کی شکتا اور اپنے اپنے سمبندھی کرم کرنے کی سامرتھ ہوتی ہے۔
اس پوتر جگت رچنا کی مریادا کو جو یتھارتھ و یتھاوت جگدیشور
جانتا ہے سو اِتیادی ایشور کا گیان گُن ہے ÷
اور اِسی پوتر مریادا سے اُن اُن ہی گُن والے اتنے اتنے ہی پرمانوؤں
کو اسی طرح یوگیہ ستھان یعنی حسب حال و باموقعہ اندر۔ باہر۔ نیچے۔ اوپر

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

چاروں طرف نیوکت کر کے جو ہی جگدیشور انوں سے سوریہ وغیرہ
تک پدارتھوں کے اجسام اور برکش وبنسپتیوں کے اکار اور ان کے
درخت نباتات جسم
علیحدہ علیحدہ چھوٹے بڑے اعضاء پتر پشپ وغیرہ اور جیوؤں کے
برگ پھول
شریروں کے سب چھوٹے بڑے اعضاء یعنی دماغ۔ دل۔ کان۔ چرم
نیتر۔ جھوا۔ ہاتھ۔ پاؤں۔ ہاڑ۔ رگ۔ پٹھے وغیرہ وغیرہ اور ان کے
مختلف ڈیل ڈول۔ رنگ روپ اتی سندر رچکر ان میں وہ وہ شکتیاں
نہایت خوبصورت بناکر طاقتیں
اُتپن کرتا کہ جس جس کے لئے وہ بنائے جاتے۔ جن سے سب پرانیوں
پیدا ارواح
کو انیک سکھ و اُپکار پراپت ہوتے اور اُن کا جیون ستھر رہتا
حاصل قایم زندگی
جیسے کہ سوریہ آدی میں پرکاش اور پرتھوی وغیرہ میں آکرشن اور
زمین کشش
بنسپتیوں کے اُتپن کرنے کی شکتیا اور جیوؤں کے دماغ۔ دل۔ کان۔
پیدا طاقت
چرم۔ آنکھ۔ ناک۔ زبان و دیگر تمام عضو و رگ پٹھوں میں سوچنے
بچارنے اور شبد۔ سپرش۔ روپ۔ رس۔ گندھ کے گن گرہن کرنے
آواز محسوس ذائقہ بو علم حاصل
کی شکتیا غرض ہر لطیف و کثیف عضو میں اپنے اپنے مختلف افعال کے
طاقت
اظہار کی طاقت ہوتی ہے سو اسی پوتر مریادا سے جو جگدیشور انادی
پاک حکمت
کال سے جگت رچنا کرتا اور جیوؤں کو اپنے بھلے برے کرموں کا پھل
دنیا بنانا
اسی مریادا سے دیتا آیا اور کرتا و دیتا ہے اور کرتا و دیتا رہیگا یہ ایشور
کا وگیان گن ہے جو ایشور سے انتر اور میں نہیں ہوسکتا یہی مریادا
سوا

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ایشور پرنیت ویدوں کی سمجھنی چاہیئے یعنی پرمانوں ورن رُوپ اور ان میں گُن روپ آواز۔ اور جیسے پرمانوؤں کے یوگ سے انوں بنتے ہیں ویسے ہی ورنوں کے یوگ سے پد اور جیسے انوؤں سے ترسرینوں بنتے ویسے ہی پدوں سے واکیہ اور آگے جس طرح ترسرینوؤں سے اور بڑے سے بڑے جگت کے مہان پدارتھ بنتے جاتے ہیں ویسے ہی واکیوں سے ہی ویدوں کے منتر۔ ادھیاء وغیرہ وغیرہ بن کر سب ستیہ ودّیاؤں سے بھرپور ویدوں کے گرنتھ ہیں ؂

پس جو منش من و آتما کے پوتر بھاؤ سے آلسیہ کو تیاگ کر سندھیا اوپاسنا کے سمے اندری سپرش اور مارجن منتروں کو وچارتے ہوئے الگ الگ سر و دماغ۔ واک۔ پران۔ نیتر۔ نابھی دل کنٹھ باہو۔ ہاتھ۔ پاؤں اور سمپُورن شریر اور جگت کے سب پدارتھوں میں مثلاً نیتروں کے سپرش و منتر کے وچار کے وقت نیتروں میں من کی برتی جوڑ کر نیتروں کے گولک اور درشن شکتی میں ایشور کو ویاپک نشچے کر کے وچار کرتا ہے کہ پرماتما کیسا وچتر آشچریہ روپ شلپی ہے جو نیتروں کے ہر پرمانو کے گن یعنی وہ پرمانو ستوگنی ہے یا رجو یا تموگنی اور اُن اُن گن یُکت پرمانوؤں کو اسی مریادا پوروک سنیوکت کر کے نیتروں کے گولک کو رچتا ہے کہ جس سے نیتروں

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

کے رنگ رُوپ اور ڈیل ڈول اور سُندرتائی (خوبصورتی) بنتی اوران میں درشن شکتی اوتپن ہوتی ہے اور اسی طرح کا وچار اور سب کرم اندریوں (فعل کرنے کے اعضاء) وِگیان اِندریوں وغیرہ وغیرہ سب میں کرتا ہے اُس کا من ایشور دھیان میں ستھر (قایم) ہوجاتا اور کسی طرف نہیں جاتا اور اس کو وہ آنند پراپت ہوتا ہے کہ جو اس پرکار دھیان کرنے والے ہی کو انوبھو ہوتا ہے جس کو لکیر کے فقیر صرف پاٹھ ماتر کرنے والے نہیں جان سکتے چنانچہ یوگ درشن سمادھی پاد سوتر (۱۷) معہ ویاس بھاشیہ کے بھاشا انوواد شری پنڈت ورُوردت جی پرنیت (مصنفہ) کے صفحہ ۲۵ تا ۳۷ پر اسی وچار کا نام وچار انوگت یوگ کہا گیا ہے جو کہ وترکٹ۔ وچارٹ آنندٹ اسمتا رُوپ چار پرکار کے سمپر گیات یوگ میں سے دوسرا ہے +

## گیان اور وِگیان کی مختصر ویا کھیا یہ ہے

کہ ہر پدارتھ کے گُن۔ کرم۔ سوبھاؤ کو یتھارتھ جاننے کا نام گیان اور جانے ہوئے کے انُوسار اُس گیان کو سپھل کر کے پرجا کو سُکھ دینے کا نام وِگیان ہے +

اوپر جو کچھ مَیں نے اپنی تبدیل حالت کا ذکر کیا ہے اس کو پڑھ کر پاٹھک گن (ناظرین) شاید مجھ پر آتم پرسنشا (خودستائی) کا دوش (عیب) اروپن (عاید) کرنے کو اودیت (مستعد) ہوں اس لئے میں اس امر کا اظہار کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ مَیں نے

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

جو کچھ لکھا ہے وہ سب روچک بھاؤ سے ستیہ اور یتھارتھ ہی لکھا ہے اور لوگوں کے خیال کی مطلق پرواہ نہیں کی اس لئے کہ لوگوں کو سندھیا اوپاسنا میں اوہک رُچی ہووے۔ پورانک مریادا پر ستیہ و یتھارتھ کے خلاف میں نے روچک (رغبت) بھاؤ مبالغہ سے کچھ نہیں لکھا کیونکہ وید آدی ستیہ شاستروں کے اوپدیش بھی ستیہ کرموں کا پھل سکھ درشا کر (بتلاکر) اُن میں رُچی دلانے سے روچک اور بُرے کرموں کا پھل دُکھ نشچے (یقین) کرا کر اُن سے بھے (خوف) دلانے سے بھیانک مگر دونوں یتھارتھ روپ (عین صداقت) ہیں۔ جن میں پورانک روچک و بھیانک کا مبالغہ ہرگز نہیں +

اور پورانک لوگ جو روچک بھیانک اور یتھارتھ تین قسم کے وچن مانتے ہیں وہ اُن کی بھول ہے کیونکہ واکیہ (اقوال) دو ہی قسم کے ہو سکتے ہیں۔ ایک ستیہ۔ دوسرے استیہ۔ تیسرا درجہ اور کوئی نہیں ہو سکتا۔ جو واکیہ (قول) ستیہ ہے وہ متھیا (جھوٹ) نہیں ہو سکتا اور جو ستیہ نہیں وہ جھوٹ ہی ہوتا ہے جس سے پورانک روچک و بھیانک دونوں ستیہ کے خلاف ہونے سے متھیا (جھوٹے) واکیہ ہی ہیں خواہ اُن کو روچک کہیں خواہ بھیانک +

اس بھومکا (دیباچہ) کو ختم کرنے سے پہلے میں اپنے معزز آریہ بھائی

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

شریمان لالہ جیون داس جی پنشنر لاہور کا شکریہ ادا کرنا اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ جن کی لکھی ہوئی ہندی سندھیا سے شبدارتھ وشیہ میں مجھے بہت سہایتا ملی ہے۔ اوم شم

ویدک دھرم کا سیوک

جوالا سہائے چڈہ رئیس لون میانی ضلع شاہپور پنجاب



CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri.

اوم

# سندھیا اوپاسنا کا آرنبھ (آغاز)

**منُشیہ کس کو کہتے ہیں؟** لفظ منُشیہ من دھاتو سے بنا ہے جس کے معنی وچار یا سوچنے کے ہیں اس لئے وچار شکتی یعنی سوچنے کی طاقت کو ہی منُشیہ کہنا چاہئے۔ جس میں وچار نہیں۔ سوچنے کی شکتی نہیں وہ اِنسان شریر رکھتا ہوا بھی پشُو (حیوان) کے سمان (مانند) ہے۔ پس وچار کرنا ہی وہ گُن ہے جس سے منُشیہ اور انیہ (دیگر) پران دھاریوں (ذی روحوں) میں تمیز ہو سکتی ہے +

**سندھیا کے ارتھ** پرنتُو وچار کیسا ہونا چاہئے؟ اعلےٰ کیونکہ اوچ (اعلےٰ) وچار ہی منُشیہ کو اونتی (ترقی) کی سیڑھی پر چڑھاتے ہیں۔ سب سے اوچ وچار کیا ہے؟ پرماتما اور اس کے مہتو پر وچار کرنا۔ پس سندھیا پرماتما کے بھلی پرکار دھیان یا وچار کرنے کا نام ہے "सम (سم)" بمعنی "بھلی پرکار" ध्यै (دِھیئی) بمعنی "دھیان کیا جاوے" اور अ (اکار) پرتیہ سپتمی یعنے ظرف کا نشان ہوتے سے یہاں "میں" ارتھ میں آیا ہے۔

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ان پدوں کے جوڑنے سے سندھیا شبد (لفظ) بنتا ہے۔ ارتھ یہ ہوئے کہ جس کال میں بھلی پرکار دھیان کیا جاوے وہ سندھیا کال کہلاتا ہے۔ اور جس کریا پوروک دھیان کیا جاوے وہ سندھیا کرم ہے۔" اور یہاں پر دھیان شبد سے مراد ایشور کے دھیان کی ہے ÷

**سندھیا کال**

سندھیا اوپاسنا کرنے کے لئے پراتہ کال (صبح کا وقت) برہم مہورت (نور کے تڑکے) اڑھائی گھڑی رات باقی رہے اور سائنگ (شام) سُوریہ کے است (غروب) سے تاروں کے درشن (دیکھنے) تک کا سمیہ (وقت) ہے۔ وید آدی ستیہ شاستروں میں ان ہی دو کالوں میں سندھیا اوپاسنا کرنے کی آگیا ہے۔ تری کال (تین وقت) سندھیا کیول کلپت (بناوٹی) بھرم ماتر ہے۔ دیکھو وید بھگوان کا صاف ارشاد ہے کہ:-

ओ३म् उप त्वाग्ने दिवेदिवे दोषावस्तर्धिया वयम् ।
नमो भरन्त एमसि ॥

اوم۔ اُپ۔ تُو۔ اگنے (اے)۔ دِوے۔ دِوے۔ دوشا۔ وستر دھیا (بدھی)۔ ویَم۔ نمو۔ بھرنت۔ ایمسی (سام وید ادھیاء ا کھنڈ ۲ منتر ۴)

ارتھ ہے گیان داتا پرماتمن! ایسا درڑھ (مضبوط) گیان اور شردھا بھگتی ہم کو پردان (عطا) کرو کہ ہم لوگ پرتی دن (ہر روز) سائنگ (شام) اور پراتہ (صبح) ونتے (عجز و انکساری سے) پُوروک من (دل) بُدھی (عقل) سے آپ کی اوپاسنا (عبادت) کریں ÷

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

25303
18/922



منو مہاراج نے بھی وید بھگوان کی آگیا انوسار دو کال سندھیا کا ہی بِدھان کیا ہے دیکھو:۔

नतिष्ठति तु यः पूर्वां नोपास्ते यस्तु पश्चिमाम् ॥
सशूद्रवद्बहिष्कार्यः सर्वस्मद्द्विजकर्मणः ॥

ارتھ"۔ جو پراتہ وسائنگ سورج اودے (طلوع) واست (غروب) ہونے کے سمے سندھیا اُپاسنا نہیں کرتا ہے اُس کو سجن لوگ شودر کی مانند سمجھیں اور دوجوں میں براہمن۔ کشتری اور ویشہ کے کرم سے باہر کر دیں"۔

پراتہ۔ سائنگ دو کالوں میں منشیہ کا من سنسارک کاموں سے ورکت (علیحدہ) ہوتا ہے۔ سائنگ کال میں سنسارک (دنیوی) کاریوں (کاموں) سے تھک کر چت کی برتی ایکاگر ہونے لگتی ہے اور پراتہ کال راتری کے تھکے ہوئے شریر کے ترو تازہ ہونے کے پشچات من پرسن (بشاش) ہو کر ساودھان (خبردار) ہوتا اور اوچ بھاؤں (اعلیٰ خیالات) کی طرف دوڑتا ہے۔ چنانچہ کٹھ بلی اوپنشد کی چوتھی بلی کے چوتھے انوواک میں کہا ہے کہ:۔

स्वप्नान्तं जागरितान्तं चोभौ येनानुपश्यति।
महान्तं विभुमात्मानं मत्वा धीरो न शोचति॥

ارتھ۔ جو پُرش سوپن (خواب) کے انت (اخیر) میں یعنی پراتہ کال (بوقت صبح) اور جاگرت (بیداری) کے انت (اخیر) میں یعنی سائنگ کال (بوقت شام) ان دونوں وقتوں میں پرماتما کو

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

یتھاوت دیکھتا ہے ارتھات اس میں دھیان لگاتا ہے وہ دھیان
شبل گیانی ایشور کو سرو ویری اور سرو ویاپک جان کر گھبراتا نہیں یعنی
دُکھ سے چھٹکارا پاتا ہے ✣

پس پراتہ اور سائنگ دونوں کال ہی راتری اور دن کی سندھی
کے وقت ہیں مدھیان سندھی کا سمہ نہیں ہوسکتا۔ سو پراتہ کال برہم
مہورت میں آلسیہ کا تیاگ اور اُدیم کر کے اوشیہ اُٹھ کھڑا ہونا چاہیئے
تھوڑے دنوں تک ایسا کرنے سے عادی ہو جانے کے باعث پھر
اُٹھ کھڑا ہونے میں کوئی کلیش نہ ہوگا ✣

پھر باہر دور دیش یا گھر میں دشا شوچ سے فارغ ہو کر ہاتھ پاؤں
دھو کر واتن سنان سے مُکھ اور شریر کی وراگ۔ دویش اور استیہ آدی
کے تیاگ سے مانسک پوترتا کرنی پرم اوشیک ہے۔ کیونکہ جل سے
صرف شریر ہی پوتر ہوسکتا ہے نہ کہ من۔ من کی پوترتا راگ دویش
اور استیہ آدی کے تیاگ سے ہوسکتی ہے۔ جیسا کہ منوجی مہاراج کا ارشاد ہے کہ

अद्भिर्गात्राणि शुद्ध्यन्ति मनः सत्येन शुद्ध्यति।
विद्यातपोभ्यां भूतात्मा बुद्धिर्ज्ञानेन शुद्ध्यति॥

اَدبھر گاترانی شُدھینتی منہ ستیین شُدھیتی۔ وِدیاتپوبھیام
بھوتاتما بُدھر گیانین شُدھیتی

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

**ارتھ**۔ شریر کے انگ جل سے شُدھ ہوتے ہیں من ستیہ سے شُدھ ہوتا ہے۔ وِدّیا اور تپ سے آتما شُدھ ہوتا ہے اور گیان سے بُدھی شُدھ ہوتی ہے ÷

بعد ازاں پرسنتا پُوروک ایشور میں پریم اور بھگتی بھاؤ اتپن کر کے کسی پوترا ایکانت ستھان کُنواں۔ باولی۔ تالاب۔ باغیچہ یا کسی اور رمنیک درشنیہ پوتر مکان یا ستھان میں جہاں کی کھلی مند سوگندھت پون ہو۔ اور کوئی شور و شر یا دھیان ہٹانے والا بِگھن نہ ہو۔ آسن۔ چوکی۔ یا لیپی ہوئی شُدھ بھومی پر یوگ درشن کی وِدھی سے پدم آسن۔ ویر آسن۔ بھدر آسن۔ سوستک آسن۔ ڈنڈ آسن۔ سوپ آشریہ آسن۔ پرینک آسن۔ کروَنچ نشدن۔ ہستی نشدن۔ اوشٹر نشدن۔ سم سنستھان۔ ستھر سکھ آسن۔ ان بارہ آسنوں میں سے جس سے سُکھ پُوروک

*۔ ان آسنوں میں سے زیادہ تر مشہور اور کارآمد دو آسن ہیں۔ پدم آسن اور سدّھ آسن پدم آسن اس طرح لگتا ہے کہ بائیں پاؤں کو دائیں پنڈلی پر اور دائیں پاؤں کو بائیں پنڈلی پر چڑھا کر چھاتی آگے کو نکال تن کر بیٹھے۔ اکثر پیچھے کو ہاتھ نکال کر بائیں ہاتھ سے دائیں پاؤں کا انگوٹھا اور دائیں ہاتھ سے بائیں پاؤں کا انگوٹھا بھی پکڑ لیتے ہیں۔ اور آسن لگا کر ٹھوڑی کو چھاتی پر لگاتے ہیں۔ اور آنکھ کو ناک کی

بیٹھنا ہو سکے وہ آسن (نشست) جما کر ایشور ستتی - پرارتھنا - اوپاسنا سمبندھی
وید منتروں دوارا وچار پُوروک ایشور کا دھیان کم سے کم ایک مہورت
یعنی ایک گھنٹہ تک اوشیہ (ضرور) کرنا چاہئے - اس سے یہ لابھ (فایدہ) ہو گا کہ
ان وید منتروں کے ارتھوں سے جو جو ایشور کے سروتم گُن اور ایشور
کی رچی ہوئی سرشٹی کے ستیہ نیم نشچت ہوتے ہیں اُن پر
دھیان دینے سے ایشور کی اپرمپار مہما (جلال) اور اس کا مہتو نشچے
ہو کر ایشور میں شردھا بھگتی درڑھ (مضبوط) ہوتی اور ایشور کی اننت (غیر محدود)
سامرتھ (طاقت) اور سروگیتا (ہمہ جانی) نشچے ہو جانے سے من کا ابھیمان (غرور) دور
ہو جاتا ہے - ان منتروں میں جن جن اُتم پدارتھوں کی پراپتی کی
یاچنا (درخواست) کرنی لکھی ہے اُن ہی یا ان جیسے پدارتھوں کے لئے
یاچنا کرنی اور پراپتی کا پورا یتن (سعی) بھی کرنا چاہئے کیونکہ سچی پرارتھنا
یہی ہے - یتن کے بغیر کیول یاچنا و پرارتھنا سے پراپتی کا ہونا
اسمبھو (ناممکن) ہے ÷

سندھیا اوپاسنا کے ستھتی کال میں گائتری منتر جس کا ارتھ

---

بقیہ نوٹ صفحہ ۲۳ - پھونکل پر جما کر پرانایام کرتے - اور سدھ آسن یہ ہے کہ بائیں
پاؤں کی ایڑی کو گدا (مقعد) کے نیچے اور دائیں پاؤں کی ایڑی کو اُپستھ (عضو تناسل)
کے اوپر رکھے اور کمر کو سیدھا رکھے اور تن کر بیٹھے ÷

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

آگے لکھا جاویگا) کو پڑھ کر شکھا یعنی چوٹی کے بالوں کو باندھ دینا چاہئے تاکہ بکھرے ہوئے بال مُنہ پر پڑنے سے دھیان نہ ٹوٹ جاوے ۔۔

# اوم یا پرنو کی سنکشپت (مختصر) ویاکھیا (تشریح)

چونکہ سندھیا اوپاسنا اور انیہ (دیگر) سب ویدک کرموں کا آرنبھ (آغاز) اوم شبد کے اوچارن کے پشچات (بعد) ہوتا ہے اور سندھیا منتروں میں اوم شبد بارم بار آتا ہے ۔ اس لئے اُس کی کچھ ویاکھیا اپنی تُچھ (ناقص) بُدھی (عقل) کے انوسار (مطابق) لکھتا ہوں ۔ جہاں جہاں اوم شبد آوے وہاں وہاں اس ویاکھیا کے بھاؤ کو بھدر پُرش دھیان میں لاویں ۔ یا اپنی بُدھی کے انوسار ادھک (زیادہ) بھاو کھوجنے کا یتن (تردد) کریں ۔۔

وہ چیتن (مدرک) ۔ برہم ۔ ستّا (قدرت ایزدی) ۔ اناوی (ازل) ۔ اننت (بے حد) ۔ سروگیہ (ہمہ دان) ۔ سرو ویاپک (ہمہ جا موجود) جو کارن (علت) جڑ پرکرتی (غیر مدرک مادہ) ۔ گیان چیشٹا رہت (ادراک اور حرکت سے معرا) سے اس سنسار (دنیا) کو وچتر (گوناگون) ۔ اتی سُندر (نہایت خوبصورت) ۔ آشچریہ (تعجب خیز) و ایک بھِن بھِن (علیحدہ علیحدہ) رنگ ۔ رُوپ رس ۔ گُن ۔ یُکت رچنا میں لاکر جگت کے سب مہا (بہت بڑے) ستھول سُوریہ و پرتھوی آدی اور اتی سوکشم (نہایت لطیف) جیو اور پرمانو آدی پدارتھوں

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

میں سروتر ایک رس ویاپک ہوکر سٹا دیتا اور ستیہ نیموں پر چلاتا
اور کیول اپنے دیالو سبھاؤ سے جگت کے نمیتی آدی سروپدارتھوں کو
اپنی جیو رُوپی پرجا کے ہت اور کلیان اور پالن پوشن کے لئے
اوشدھی روپ۔ سکھدائی ریکر جیوؤں کو شُبھ اشُبھ کرموں کے انوسار
اُتم۔ مدّھم۔ نیچ یونیوں کے شریر دھارن کرا کے ست نیاء سے سُکھ دُکھ
رُوپ کرم پھل بھوگ کراتا ہے اُس جگدیشور کا سروتم پرم پوتر۔
پردھان اور نج نام۔ اوم ہے جو کہ अव دھاتو سے سدھ
ہوتا ہے۔ جس کے ارتھ رکشا پروپکار کرنے آدی کے ہیں جیسا
کہ یجروید میں لکھا ہے:۔ ओ३म् खम्ब्रह्म "رکھشا کرنے
سے اوم۔ آکاش وت ویاپک ہونے سے کھم۔ اور سب سے
بڑا ہونے سے پرمیشور کا نام برہم ہے"۔ پس اوم رکھشا و اپکار
دھرما ہے (حفاظت اور اوپکار اس کا طبعی خاصہ ہے)*
شاید کسی کو شنکا پیدا ہو کہ अव دھاتو۔ تو رکھشا کرنے کے ارتھ میں
ہے۔ پھر اوپکار کرنا کس پد کا ارتھ ہے اس کا سمادھان یہ ہے کہ پرتھم

نوٹ صفحہ ۲۵* ۔ لید سے مانگ نکلنے کی فرضی تمثیل کو لوگ اشچریہ روپ مانتے ہیں ۔ مگر واستو میں آشچریہ روپ رچنا ایشور کی ہے جو اندھکار روپ کارن جڑ پرکرتی سے سوریہ ادی رتن ۔ سورن آدی اور انیک پرکار کے سُندر سوگندھت پُشپ آدی پدارتھوں کو رچتا ہے*

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

تو پرماتما اپنی رکشا کی اپیکشا نہیں رکھتا بلکہ کیول جیو روپ پرجا
کی رکشا کرتا ہے جو کہ پرم پروپکار دھرم ہے دوتیہ ایشور آپ اکاء
شریر رہت ہونے سے کھانے پینے اور بھوگنے کے پدارتھوں کی
ضرورت نہ رکھتا ہوا جو نانا پرکار کے اوتم اوتم پدارتھوں کو سدا اُتپن
اور ویدودیا کا پرکاش انادی کال سے کرتا آیا اور کرتا رہیگا تو پرانیوں
کے لئے اوپکار اور کلیان کا اس سے ادھک اور کون سا کام ہو سکتا
ہے ۔ اس اوم پد کا جس کو پرنو بھی کہتے ہیں ایشور سے
پتا پُتروت سمبندھ ہے جیسے پتا بغیر پُتر اور پُتر بغیر پتا نہیں
ہو سکتا اسی طرح اوم پد واچک اور ایشور واچیہ ہے جو ایک دوسرے
کے بغیر نہیں ہو سکتے ÷

## ایشور کے رکشا وپروپکار دھرم پر کچھ وچار

جو گیان سروپ ۔ رکشا و اوپکار دھرما اناد کال سے ہر سمے اور ہر اوستھا
میں پرانی ماتر کی ہر پرکار سے رکشا کرتا آیا ۔ کرتا ہے اور اننت کال
تک کرتا رہیگا وہ پرم پوتر اور سب کو پوتر کرنے والا اوم ہے ۔ کیا
سرشٹی کال کے ہمارے اننت جیون کال کہ جب جب ہم ماتاؤں کے

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

گربھ (رحم) میں آتے یا جنم لیکر بالک (بچہ) - یُوا (جوان) - اور بردہ (بوڑھا) ہوتے - جب سوتے اور شریر سے بے سُدھ (بے خبر) ہوتے - اتھوا (یا) جاگتے - چلتے - پھرتے - اُٹھتے بیٹھتے - کام کاج اور بوہار کرتے یا شبھ (اچھے) اشبھ (بُرے) کرموں کے انوسار (مطابق) انیک (کئی) پرکار (قسم) کی اُتم (اعلیٰ) - مدھم (اوسط) - اور نیچ (ادنےٰ) یونیوں کے شریر دھارن کرتے اُن کا ہر کال اور سرو استھانوں (سب جگہوں) میں جس کا رکھشا رُوپی ہاتھ ہمارے اوپر رہتا - یا جب ہم شریر کے سُکھ دُکھ کو محسوس کرتے یا شریر سے بے سُدھ (بیخبر) ہوتے - ہر سمے جو ہمارے شریر کے روم روم اور پرمانو میں گیان - وِگیان - اور چیتن ستّا کے سہت بھلی پرکار پری پُورن (بھرپور) ہوکر ہمارے آتما اور شریر کی رکشا کرتا اور شریر کے سمپورن ستھول (کثیف) سوکھشم (لطیف) آدئیوں (حصوں میں) میں ویاپک ہوکر دس پران (تنفس) - رُدہر (خون) - ہر رگ - پٹھ - ناڑیوں دل و دماغ و گُردوں وغیرہ کو مریادا پُوروک (باقاعدہ) چلا کر اپنے اپنے کاریہ (فعل) میں لگا کر ہمارا سواستھ (صحت) ستھر (قائم) رکھتا ❊

کیامرتیو کال :- کہ جب ہمارے آتما اکاش اور لوک لوکانتر میں گھومتے اور پھر بنسپتیوں (نباتات) میں پرویش (وصل) کرکے اُن کے بیجوں میں آتے اور ان بیجوں کو انیہ (دوسرے) دیہ دھاری (جاندار) بھکشن (نوش) کرتے اور ہم اُن کے رُدہر (خون) میں اور رودھر سے ویریہ (منی) میں اور ویریہ سے پھر گربھ (رحم) میں نواس (رہائش) پاتے -

اور کیا پرلے کال :- کہ جب ہمارے آتما اربوں ورش پریَنت (تک)

پرکرتی لین رہ کر ہر پرکار کے سکھ دکھ بلکہ اپنی ستا سے اپیت ہوتے
ان سب کالوں اور سرواوستھاؤں میں جو ہم پرانی ماتر کی رکشا
کرنے والا ہے اس سرو کے رکھشک جگدیش کا نام اوم ہے ÷
اور پھر یہ ہی نہیں کہ ایشور کے رکھشا روپی کرم اتنے ہی ہیں بلکہ
وِدوان ان سے ادھک جانتے اور جان سکتے ہیں۔ پرنتو اپنی رکھشا
روپی سامرتھ کو یتھارتھ ایشور آپ ہی جانتا ہے۔ کسی شریشٹ درجہ
کے منشیہ۔ رشی۔ دیوتا۔ یوگی۔ ممکشو۔ اس اوم کا انت نہیں پاسکتے
جیسے اس اوم میں سبھاوک گیان۔ بل۔ کریاؤں کے اننت ہونے
سے اس کے پوتر۔ پرجاپالک گن۔ کرم۔ سبھاؤ بھی بے شمار ہیں
ویسے ہی ان گن۔ کرم۔ سبھاؤوں کے واچک اس کے پرتھک
پرتھک وید وکت گون نک نام بھی انیک ہیں۔ جن کے ارتھ وچار
پوروک وہ گن۔ کرم۔ سبھاؤ ایشور کے نشچے ہوتے ہیں جن کے
یتھاوت ورنن کرنے سے برہم دیتا۔ برہمن گرنتھوں کے کرتا اور
اپنشد کار مہاتما ہی اسمرتھ نہیں رہے کنتو سویم وید بھگوان نے

نوٹ (۱) منشیہ وہ کہلاتے ہیں کہ جن کے کرم اور بوہار دونیں ستیہ اور استیہ ملے ہوئے ہوتے ہیں۔
(۲) رشی گیانی پرش وید منتروں کا پریوجن نشچے کروانے والے ÷
(۳) دیوتا وہ جن کے کرم و بوہاروں کا آدھار کیول ستیہ ہی ہوتا ہے۔ استیہ کا لیش ماتر سمبندھ نہیں ہوتا

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

بھی اُن کو اننت ہی کہا ہے۔ باوجود ایسی حالت کے سادھارن پُرشوں کے ہتارتھ کچھ گُنونک نام ایشور کے بطور نمونہ ذیل میں لکھے جاتے ہیں :-

(۱) برھما :- سب سے بڑا اور سب کا اوپاسیہ دیو۔ جو اکاش کال پرکرتی مہان پدارتھوں سے پرے ارتھات اَتی مہان جو ان تینوں کے اوپر سدا براجمان رہتا۔ جب ان تین پدارتھوں کی مہانتا کا پار بُدّھی نہیں پا سکتی تو ان سب میں ویاپک اور ان سے بھی مہان کی مہما کو کیونکر جانا جا سکتا ہے۔ سو یہ برہما نام اُسی اوم کا ہے۔

(۲) شِو۔ تین پرکار کے دُکھوں کا جس میں اتینت ابھاؤ رہتا یعنی نہ یہ دُکھ کبھی اس کو ہوئے اور نہ ہیں اور نہ ہونگے جو آنند گھن دیا شیل اور سب کو کلیان مارگ دکھلانے والا ہونے سے پرماتما کا نام شِو ہے وہ تین پرکار کے دُکھ حسب ذیل ہیں :-

(۱) پرتھم ادھیاتمک۔ جو شریر اور من آدی اندریوں کے وکاروں سے دُکھ ہوتے جیسے جوّر آدی روگوں اور کام کرودھ لوبھ موہ اہنکار ایرشا دویش آشا ترشنا بھے لجا تشنکا۔ چنچلتا۔

(۲) دوتیہ ادھی بھوتک۔ جو سرپ ویا گھر آدی جیوؤں اور انیائی بلوان پُرشوں سے دُکھ ہوتے ہیں ❖

(۳) ترتیبہ ادھی دیوک جو ادھک (زیادہ) گرمی۔ سردی۔ بارش۔
آندھی۔ طوفان۔ بھوکنپ (زلزلہ)۔ اولے بجلی آگ وغیرہ سے ہوتے ہیں

(۴) وِشنو۔ جگت کے چراچر (متحرک و غیر متحرک) سب ستھول (کثیف) وسوکھشم (لطیف) پدارتھوں میں
ست سروپ سے اپنے سمپورن گن۔ کرم سبھاؤں کے سہت (ساتھ)
ویاپک ہوکر ستا دینے اور ان سے پرانیوں کو سکھ پہنچانے والا۔
یہ وشنو نام بھی اسی اوم کا ہے ÷

(۵) بھرگہ:۔ شُدھ وگیان سوروپ جس میں نہ لیش (ذرا بھی) ماترا اشُدھی (ناپاکی)
جس میں نہ اگیان (لاعلمی)۔ نہ اودیا (جہالت)۔ نہ کام (شہوت)۔ نہ کرودھ (غصہ)۔ نہ لوبھ (طمع)۔ نہ موہ (فریفتگی)۔ نہ شوک (رنج)
نہ بھے (خوف)۔ نہ لجا (شرم)۔ نہ شنکا (اندیشہ)۔ نہ آشا (امید)۔ نہ ترشنا (حرص)۔ نہ انیاء (بے انصافی)۔ نہ ادھرم۔ نہ روگ (بیماری)
نہ دوش (نقص) جو ہر پرکار کے اپوتر (ناپاک) کرم ویوہاروں سے پرتھک (علحدہ) اور ششیہ
روپی پرجا (رعیت) کو وید اپدیش سے دُرویسن (خراب عادات) اور ملین (ناپاک) بوہاروں سے الگ
کرنے والا۔ جس میں نہ تو کرم پھل کا بھوگنا اور نہ کرم پھلوں کی
واسنا (خواہش) ہے ÷

(۵) اِندر:۔ سُکھ سوروپ (یعنی راحت)۔ اکھل ایشوریہ وسرو سکھوں کا سوامی
سب کو سکھ ایشوریہ کا داتا۔ جس کی سامرتھ میں سب سکھوں کی
سامگری (سامان) سدا رہتی۔ جس کا سُکھ جیوؤں کے پرینامی (زوال پذیر) سکھ کی مانند نہیں ہوتا
کیونکہ وہ سدا ایکرس (یکساں) سُکھ روپ رہتا ہے۔ اور جیوؤں کا سُکھ ستھیتی

اور پرلے کال میں ورتمان نہیں رہتا۔ اور بڑھتا گھٹتا رہتا ہے۔ اور
موجود
جیوؤں کو اپراپت کی پراپتی سے سُکھ ہوتا۔ پرنتو ایشور میں اپراپتی
غیر میسر حصول
دوش نہیں ہے۔ ایشور کا سُبھاوک۔ اکھنڈ سُکھ ہے +
عیب غیر فانی
(۷) ورُن :۔ سب سے اوتم جس کے تلیہ اور کوئی پدارتھ نہیں۔ جو
مانند
آتم یوگی وِدوانوں اور شِشٹ ممکشو مُکت و دھرماتماؤں سے گرہن
قبول
کیا جاتا ہے +

(۸) برہسپتی :۔ جو سب بڑوں سے بڑا اور مہان آکاش آدی
برھمانڈ کا سوامی +

(۹) اروکرم :۔ اتینت پراکرم یُکت۔
نہایت طاقت والا
(۱۰) مِتر :۔ سب کا اوِرودھی۔ سوہرد۔
غیر مخالف رفیق
(۱۱) منو :۔ وگیان رُوپ ہونے سے۔

(۱۲) پران :۔ سب کا جیون مُول ہونے سے۔
موجب حیات
(۱۳) برھم :۔ نرنتر ویاپک ہونے سے۔
سب جگہ
(۱۴) رودر :۔ دُشٹوں کو رُلانے سے

(۱۵) کالاگنی :۔ پرلے میں سب کال کا بھی کال ہونے سے۔

(۱۶) دِویہ :۔ پرکرتی آدی دویہ پدارتھوں میں ویاپک ہونے سے۔

(۱۷) سوپرن :۔ جس کے اوتم پاگن اور پُورن کرم ہوں۔

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

(۱۸) گروتمان :- جس کا سروپ مہان ہے۔

(۱۹) بھومی :- جس میں سب بھوت وپرانی رہتے ہیں۔

(۲۰) ایشور :- جس کا ستیہ وچار شیل گیان اور اننت ایشوریہ ہے۔

(۲۱) پراگیہ :- جو نربھرانت (بے خطا) گیان یکت چراچر (متحرک و غیر متحرک) جگت کے سب بوہاروں کو جاننے والا ہے۔

(۲۲) اریما :- ستیہ نیاء کرنے والے منشوں کا مانیہ اور پاپ پُن کرنے والوں کے پاپ پُن رُوپ کرموں کا ستیہ ستیہ نیم کرنے والا

اِتیادی انیک ویدوکت۔ گنؤنک (صفاتی) نام اس اوم کے ہیں۔ جن کی گنتا (شمار) نہیں ہو سکتی۔ تاہم جن کو ان سے کچھ ادھک نام دیکھنے کی اچھیا ہو وہ شری سوامی دیانند سرسوتی جی کرت ستیارتھ پرکاش کے پہلے سُملاس میں دیکھ سکتے ہیں۔ جہاں پر دھاتو پرتے کے انوسار ایشور کے نام سِدّھ (ثابت) کئے گئے ہیں۔

اگرچہ اس اوم شبد کی ویاکھیا کا پُورا وِستار لکھنا یا کہنا منُشیہ کی سامرتھ (طاقت) سے باہر ہے۔ مگر یہ نشچت جاننا چاہئے کہ یہ سب اوپر لکھے ہوئے اور ان کے سواء اور جتنے ویدوکت گنؤنک (صفاتی) نام پرماتما کے ہیں وہ سب کے سب اِس اکشر اَوناشی (لازوال) اوم کے بیچ آجاتے ہیں جیسے انیک رقموں کے شُدھ (صحیح) نربھرم (بلاشبہ) ٹوٹل (میزان) میں سب کی سب رقمیں

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

آجاتی ہیں۔ کوئی باہر نہیں رہ جاتی ویسے ہی سمپورن ویدوکت گنئونک نام (اسماء صفاتی) ایشور کے ایک اوم پد کے بیچ میں آجاتے ہیں کوئی باہر نہیں رہ جاتا۔ ارتھات جتنے ویدوکت گنئونک نام (اسماء صفاتی) پرماتما کے ہیں۔ ان سب ناموں کے ارتھانوسار (معنوں کے مطابق) جو جو گن کرم سبھاؤ۔ پرماتما کے نشچے ہوتے ہیں اُن سب کا مجموعہ یہ اوم نام (اسم ذاتی) ہے۔ یعنی اوم وہ سرووپری (اعلےٰ ترین) نام ہے کہ جس میں باقی سب ناموں کے ارتھوں سے نشچے ہونے والے ایشور کے گن۔ کرم سبھاؤ سب کے سب اُپستھت (موجود) ہیں۔ اور یہ کہ وہ اوم۔ اودیا۔ اسمتا۔ راگ دویش۔ ابھی نویش ان پانچ کلیشوں سے رہت اور کرم پھل کے بھوگ اور کرم پھل کی واسناؤں سے سدا پرتھک (علیحدہ) ہے۔ اور جو کہ جیو آتما سے بھن (علیحدہ) بلکہ جیو آتما کا بھی انتریامی آتما۔ امرت سوروپ ہے وہ سروگیہ سنگیک (نامی) اوم ہے۔ دیکھو یوگ درشن سمادھی پاد کا سوتر ۲۴ معہ دیاس بھاشیہ۔

क्लेशकर्मविपाकाशयैरपरामृष्टः पुरुषविशेष ईश्वरः॥

کلیش۔ کرم۔ وپاکاشیر پرامرشٹا پُرش وشیش ایشورہ

اور دیکھو اسی پاؤ کا سُوتر ۲۵۔

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

**तत्रनिरतिशयंसर्वज्ञबीजम्॥**

تتر نرتشیم سروگیہ وبجم

ارتھ۔اس ایشور میں اتینت (نہایت) ارتھات سیما (حد) پراپت سمپورن گیان کا کارن ہے۔ارتھات جس کی سروگیتا (ہمہ دانی) کو جاننے کے لئے منشیہ رشی۔دیوتا۔یوگی اور ممو کشو پرشوں (مکتی کے متلاشی) کا گیان کسی نہ کسی حد تک بڑھتا ہوا سیما پراپت (ختم) ہو جاوے یعنی آگے نہ بڑھ سکے۔ایشور کی سروگیتا کو ایشور کے سوائے اور کوئی نہیں جان سکتا۔تاتپریہ (مطلب) اس سوتر کا یہ ہے کہ جیسے کارن روپ بٹ (بوہڑ) آدمی کے بیج میں سے سمپورن برکش (درخت) نکل کر پرگٹ ہوتا ہے ویسے ہی آدسرشٹی (ابتدائے آفرینش) میں ارم نامک ایشور نمت کارن (علت فاعلی) سے گیان (علم) جگت میں پرکاشمان (منکشف) ہوتا ہے۔مہرشی ویاس جی اپنے بھاشیہ (تفسیر) میں لکھتے ہیں کہ یہ ایشور کی سروگیتا کا سادھارن (معمولی) انومان (قیاس یا خیال) ہے۔وشیش نشچے نہیں۔وشیش نشچے (کامل یقین) ویدوں سے ہو سکتا ہے۔

اب وچار (غور) کا ستھان (مقام) ہے کہ جب ویاسدیو جیسے یوگی راج پربل ودوان (عالم اجل) سروگیہ کی ویاکھیا میں اپنے وچار کو معمولی۔اپورن (ناکمل) خیال سمجھتے ہیں تب ہم تچھ بدھی انسانوں کی کیا ہی سامرتھ (طاقت) ہے جو اُس کا ادھک (زیادہ) وستار بتلا سکیں۔ہمارے لئے اتنا جاننا ہی کافی ہے کہ جس جگدیشور کو تینوں کال کے سب پدارتھ اور بوہار و جیوؤں کے گن کرم سوبھاؤ سدا (ہمیشہ)

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

پرتیکش رہتے ہیں وہ سروگیہ اوم ہے۔ اس یوگ سوتر کا غلطی سے یہ بھاؤ نہ سمجھنا چاہئے کہ ایشور کے گیان کی اودھی ہے بلکہ یہ کہ سروگیتا کے جاننے کے لئے جیوؤں کے گیان کی اودھی ہوتی ہے۔

# اوم کا دھیان

اب اُس پرم پوتر پد اوم کا ارتھ وچار پُوروک دھیان کرنا چاہئے جو کہ अ (اکار) و उ (اوکار) و म (مکار) ان تین ماتراؤں کا سمووا (مجموعہ) ہے۔ ان میں سے ہر ایک ماترا سے کم از کم تین تین نام پرمیشور کے گرہن کئے جاتے ہیں +

## پہلی ماترا अ (اکار)
## کے تین نام
## وِراٹ۔ اگنی۔ وِشو

(۱) وِراٹ۔ وِوِدھ (گوناگوں) جگت کا پرکاشک یعنی انیک طرح کی رنگ برنگ دنیا بنانے والا۔ جو اندھکار روپ گیان وچیشٹا رہت (ارادہ و حرکت سے معرا) اتیندریہ (غیر محسوس) جڑ کارن (علت مادی)

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

پرکرتی سے نانا پرکار کی وچتر - اتی سُندر (نہایت خوبصورت) - آشچریہ دایک - رتن
سُورن پربت اور سمدر بِھن بِھن ڈیل ڈول - رنگ - روپ - رس
وگُن والی اسنکھ (بے شمار) بنسپتیوں کے سہت (ساتھ) پرتھوی اور دویہ گُن یُکت سُوریہ (منوّر)
چندر - تارا گن آدمی کی رچنا کرنے والا جس نے جگت کے سمپُورن
پدارتھوں کو اپنی جیو روپی پرجا کے بھوجن و بھوگ اور دُکھ نورتی (دور کرنے) کے
لئے اوشدھی (دوائی) روپ اوتپن کر کے سنسار ماتر کو سُکھ دھام بنایا ہے
وہ وِراٹ نایک اوم ہے جس سرؤگیہ کی مہا رچنا کے کسی تُچھ رچنا
میں سے کسی انش (حصہ) کا یتھارتھ جان لینا بھی الپگیہ (محدود العلم) جیوؤں کے لئے ہر پرکار
سے اسمبھو (ناممکن) ہے - ایک پیپل کے درخت یا کسی اور بنسپتی کا کوئی پتہ
سورج کے سامنے رکھ کر دیکھو تو معلوم ہوگا کہ کس طرح درخت روپی جھیل
سے پتہ کی ڈنڈی روپ ندی باہر نکل کر تمام پتہ روپ پرتھوی کو سیراب
کرتی ہے یعنی اُس نہر سے کیسے سُندر انیک راجواہ - اور اُن راجواہوں
سے کس قدر بگھا اور ہر بگھو سے چھوٹی چھوٹی نالیاں خود بخود نکل کر بغیر کسی
کی محافظت و تردد کے تمام پتہ روپ پرتھوی کو سیراب کرتی ہیں - کیا
اس میں سنشے (شبہ) ہو سکتا ہے کہ سرشٹی کے کسی کال میں ویدویتا ودوانوں
نے ان بنسپتی روپ ایشور کی رچنا سے دریا یا سمدروں سے نہریں
نکالنے کی ودیا نشچے کر کے ورتمان (رائج) کی - جو کہ ایسی وستریت (وسیع) ہے کہ خواہ

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

کو پراپت ہو جاتے ہیں یہی کارن ہے کہ آدسرشٹی میں
اگنی ۔ وایو آدتیہ ۔ انگرہ جیسے برہم رشی اُتپن ہوتے ہیں جو وید کی
سوکشم گیان کے کیول ہردے اُپدیش ماتر سے یتھارتھ تاتپریہ کو سمجھ
جاتے ہیں جن کا سمجھنا پھر اُتپن ہونے والے پُرشوں کے لئے
(انیک سُوتر شاستر و تشا کھا شا کھانتروں اور کٹھن گرنتھوں کی اُلپتھتی
میں بھی) جنمانتروں کے سنسکاروں کے دوش سے کٹھن ہو جاتا ہے
اور جب جنمانتروں کا چکر چلتے چلتے منش جیو لوگ پھر ملین سنسکاروں
کے کارن اتینت اَدھوگتی کو پُہنچکر دُکھی ہو جاتے تب دیالو جگدیشور پھر
پرلے کر دیتے ہیں یہ ترِیا مئی ہریا وا پرماتما کی اناد کال سے چلی آئی ہے ۔
اور اننت کال تک چلی جائیگی یہ کچھ برتانت تو جگدیشور کا جیوروپی
پرلے کر کے جیوؤں کو آتمک سُکھ اور اُپکار پُہنچانے کا ہے آگے
جڑ جگت کی پرلے کر کے جو کچھ پرماتما جیوؤں کو شاریرک سُکھ دیکر
اُپکار کرتے ہیں کچھ اُن پر دھیان دینا چاہئے ۔ چونکہ اننت ستا گت
ایک برہم پدارتھ ہی ہے اور کسی پدارتھ میں اننت ستا نہیں ہو سکتی اس لئے
جب پرتھوی سرشٹی کال کے اربوں ورش پرینت ان ترن پھل دیتی
دیتی ایسی دُربل ہو جاتی کہ جیوؤں کے نرواہ کے یوگیہ انّ ترن پھل
آدی اُتپن نہیں کر سکتی تب جیوؤں کا رکشک اُن کے کشدا دُکھ

نورتی کے لئے پرتھوی آدی جڑ جگت کو پرتھک پرمانو روپ
علیحدہ
کرکے کارن پرکرتی میں لین کردیتا ہے اور پھر سرشٹی کال کے
علت مادی
آرنبھ میں نئی پرتھوی ایسی پورن سامگری اُتپن کرتا جو آئندہ پرلے کال
تک جیوؤں کے نرواہ کے لئے ان ترن پھل آدی برابر اُتپن کرتی رہتی ہے +

تت پشچات وہی گیان سوروپ رکشا ततः समुद्रो अर्णवः
دپروپکار دھرما اوم پوروکلپوں کے سمان ہی پرجا کے ہتارتھ مہاسمدر
(جو پرتھوی اور انترکش یعنی خلاء کے بیچ میں جل کوش ہے) ہے وہ اُتپن
خزانہ
کرتا ہے جس میں سے ورشا ہوتی اور ونسپتی و ان آدی بھوجیہ اور بھوگیہ
بارش نباتات
انیک پدارتھوں کی اُتپتی ہوتی اور جیوؤں کو ہر پرکار کے سکھ پراپت ہوتے ہیں

समुद्रादर्णवादधि संवत्सरो अजायत (سمدر ادرن
وادادھی سموتسرو اجایت) پھر وہی گیان سوروپ رکھشا وپراوپکار دھرما اوم
سموتسر ارتھات ورش کے کال وبھاگ کرکے شیتل۔ اُوشن اور وسنت
سرد سرما
آدی چھ رتوؤں کو بناتا جس سے گرمی کی اپیکھشا سے سردی اور
موسموں نسبت
سردی سے گرمی اور دونوں سے وسنت کے ادل بدل سے جیوؤں
کو ادھک سکھ ہوتا ہے کیونکہ جیوؤں کا سو بھاؤ اوستھانتر بھید
تبدیل حالت
میں ادھک پرسن رہنے کا ہے کیونکہ جیو گرمی میں سردی اور سردی
خوش
میں گرمی کی ادھک اچھیا کرتے ہیں اور بھن بھن رتوؤں میں
موسموں

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

متفرق پھل پھول آدی کی اُتپتی سے بھی جیوؤں کو ادہک آنند ملتا ہے۔ یہ سب کچھ بھی پُوروکلپوں کے سمان ہی سدا ہوا کرتا ہے۔

अहोरात्राणि विदधद्विश्वस्य मिषतो वशी।
(اہوراترانی وددہدوشوسیہ مش تووشی) وہی گیان سوروپ رکشاو پروپکار دہرما سب کو وش میں رکھنے والا اوم جیوروپ پرجا کے ہی ہتھارتھ پوروکلپوں کے سمان (قابو) دن اور راتری کی مریاد اکو (جس سے دن بھر کے پُرشارتھ اور محنت کا تکان راتری ہو جانے اور آرام وبسرام کی پراپتی سے دور ہو کر اگلے دن جیوؤں کو کام و کاج کرنے کا بل پراکرم پراپت ہو جاتا اور دن کے واد وواد کی وودیش اگنی جو تتکال ادہک (جھگڑے تکرار آتش نفاق اُسی وقت) پرچنڈ ہوتی ہے وہ بھی راتری کے بیچ میں آجانے سے بہت کچھ (مشتعل) شانت (سرد) ہو جاتی ہے

सूर्य्याचन्द्रमसौ धाता यथापूर्वमकल्पयत्
(سوریا چندرمسو دہاتا یتھا پُوروَمکلپیت)
وہی گیان سوُروپ رکشا وپرا وپکار دھرما اوم ہر کلپ کے آدسرشٹی کال میں پُوروکلپوں کے سمان ہی سُوریہ چندر آدی جیوتی مئے (منور) پدارتھوں کو اپنے انت (بیحد طاقت) سامرتھ سے جیوروپ پرجا کے ہتارتھ اُتپن کرتا جن پر جگت کے سب پدارتھوں کی سنہتی اور پرانیوں کے جیون (حیات) کا نربھر (انحصار) ہے۔

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

दिवञ्च पृथिवीञ्चान्तरिक्षमथो स्वः ॥

وونجہ پرتھویم - چانترکش متھو سوہ ) وہی گیان سوروپ رکشا
ویر او پکار دھرما اوم سرشٹی کے پورو کلپوں کے سمان ہی
دلو یعنی سُوریہ چندر آدی اور پرتھوی آدی مہان پدارتھوں اور
خلا اور انیہ لوک لوکانتروں کو اپنے جیو روپ پرجا کے ہت
کے لئے بناتا لوکانتروں وغیرہ کا جو کچھ جیوؤں کے سکھ وار وکیما
آدی سے سمبندھ ہے اس کو پورن وِدوان وید وِیتا گیانی پُرش ہی
بہت کچھ جانتے اور جان سکتے ہیں ÷

سارانش ( خلاصہ مطلب ) یہ کہ پرماتما اوم وہ ہے جس کا سوبھاو
گیان - بل اور کریا سب ست روپ ہیں پورن و اننت ہونے
سے وہ بڑھتے نہیں اور یتھارتھ ہونے سے وہ گھٹ اور بدل بھی
نہیں سکتے نہ ان میں اُلٹاپن ہو سکتا ہے اس لئے وہ پرماتما ان
ان اُپروکت منتروں میں ورنن ہوئے ہوئے مہان پدارتھوں کو اپنے
نت و اننت سامرتھ سے سدا پورو کلپوں کے سمان ہی رچا کرتا ہے ÷
اِن اگھمرشن منتروں ( اگھ اندھیرا یا اگیان - مرشن دور کرنا ) سے
جو اور اوتم شکھشا ( ہدایت ) ملتی ہے وہ یہ ہے کہ جو پرماتما وید اُپدیش
روپی یتھارتھ گیان کے پرکاشت کرنے اور پرکرتی سے جگت کے سُوریہ

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

پرتھوی - بنسپتی آدی اور مختلف موسموں - دن رات کی مریاد اور انیک لوک لوکانتروں اور اسنکھیہ پدارتھوں کی پوروت (پہلے کلپوں کے عین مطابق) رچنا کرتے ہیں ذرا نہیں بھولتا وہ ہم منشیوں کے بُرے کرموں اور کھوٹے سنسکاروں کو کیونکر بھول سکتا ہے بلکہ انتریامی روپ سے ہمارے پاپ کرموں اور سنسکاروں کو سدا دیکھتا ہُوا ستیہ نیاء سے دُکھ روپ پھل اوشیہ دیتا ہے ایسا ایشور کو نشچے جان اور اس کے نیاء ونڈ سے بھے کر کے ہم کبھی کوئی پاپ کرم نہ کریں اور نہ کرنے کا سنسکار دھارن کریں بلکہ یہ وچار کر کہ ایسے دیالو پرُپکاری کی پرجا ہو کر (جس کے اُپکاروں کی گنتی ہماری سامرتھ سے باہر ہے) منش شریر دھارن کر کے اُس کی پرجا کے نمت ہم سے کوئی اُپکار نہیں ہوا ایسا بھوت کال کا نت پشچاتاپ کر کے بھوشیت میں یتھا شکتی تن - من - دھن اور اُپدیش سے ودیا و دھرم کی بردھی اور انیہ پروپکار کے کرم پورن پرشارتھ سے نت کرتے رہیں اور ان پوتر کرموں کے کرنے کے لئے ایشور کی سدا سہایتا چاہتے رہیں ❊

## منسا پرکرما

جن اتھروید کانڈ ۳ - انوواک ۶ - ورگ ۲۷ کے چھ منتروں کے

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ارتھ وچار کے سہت جس سرو دشاؤں میں ویاپک ہوکر رکھشا کرنے والے
پرماتما کو سب جگت کا راجا دھیراج نشچے کر کے اُس کے بان
رُوپ گنوں سے ہم کو جو کچھ سہائتائیں وا اُپکار پہنچتے ہیں اُن گنوں
کی ستوتی پُوروک جگدیشور کو من سے نمسکار کرنے کو نسا پر کرما
کہتے ہیں اُن کا کچھ ارتھ بھاو جاننے سے پہلے یہ سمجھنا چاہیئے کہ
ان منتروں میں جو جگدیشور نے منشوں کو بارم بار من سے نمسکار
کرنے کا اُپدیش کیا ہے وہ کچھ اس لئے نہیں کہ ایشور کو نمسکار کرانے کی
کوئی ابھیلاشا ہے وہ تو سرو وا اسنا رہت ہے۔ یہ اُپدیش پرماتما کا کیول
منشوں کے کلیانارتھ کرتگھنتا مہاپاتک دوش سے بچانے کے لئے ہے
کیونکہ جب ہم لوگ ان تچھ منشوں کو بارم بار نمسکار کرتے ہیں جن سے
ہم کو کچھ لابھ سہائتا کی آشا ہوتی یا کوئی نکھے ہوتا ہے تو جس
پرم سہایک پرماتما سے ہم کو انادی کال سے اسنکھیات اُپکار
اور سہائتا پراپت ہوتی آئیں اور اننت کال تک ہوتی رہینگی اور
ہم کو کرم پھل بھوگانے والا سب کا نیایادھیش ہے یدی ہم اُسکو
من کے پوتر بھاؤ سے بارم بار نمسکار نہ کریں تو ہمارے سمان اور
کون ابھاگی پُرش کرتگھن ہو سکتا ہے ۔
اور بھن بھن وشاؤں میں جو بھن بھن اگنی۔ اندر۔ ورن۔ سوم

وِشنو۔ ورہسپتی ایشور کے گنُوں تک نام (اسم صفاتی) آئے ہیں اُن کا واچیارتھ اوم کو ہی جاننا چاہیئے ان مختلف ناموں کے مختلف اطراف میں دھیان کے یہ بھی پریوجن (منشا) ہیں پہلا سروودشاؤں (سب اطراف) میں منش کا من تتکال (اُسی وقت) پُورن دھیان نہیں کر سکتا۔ دیکھو نیاءِ درشن کا یہ سوتر:۔

ارتھ بھاؤ युगपज् ज्ञानानुत्पत्तिर्मनसो लिङ्गम् न्याय०

یہ کہ من ایک سُوکشم (لطیف) کال میں ایک پدارتھ کے گیان سے ادہک (زیادہ) گیان پراپت نہیں کر سکتا۔ دوسرا انیئے وشیوں (باتوں) کے وچار (سوچ) میں من ادہک (زیادہ) پرسنتا (خوشی) سے لگتا ہے۔

## منسا پرکرما منتر

ओं प्राची दिगग्निरधिपतिरसितो रक्षितादित्या इषवः
तेभ्यो नमोऽधिपतिभ्यो नमो रक्षितृभ्यो नम इषुभ्यो
नम एभ्यो अस्तु योऽस्मान्द्वेष्टि यं वयं द्विष्मस्तं वो
जम्भे दध्मः।

پراچی دِگ اگنی ردہی پتیہ رستور کشتا دِتیا اشوہ۔ تے بھیو نمو۔
دہی پتھبیو نمو۔ رکھشتر بھیو نم ابھیُو نم ایبھیو استو یوسمان
دوِشٹی۔ یم۔ ویم۔ دوِشمہ۔ تم۔ وو۔ جمبھے۔ ددھمہ

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

(اوم پراچی دگگنی) پوروُدشا میں یا جدھر سے شُندہ پون آتی ہو۔ اُدھر
جانب مشرق
مُکھ کر کے اگنی (گیان سوروپ سروتر ویاپک اور پراپت ہونیوالے)
منہ
نامک اوم کا دھیان کر کے نمسکار کرنا چاہئیے (ادِھی پتی) جو ہمارا سچا
سوامی (رسیتھ) جو ہر پرکار کے بندھن شریر۔ناڑیوں اور کرم پھلوں
مالک قیود
کے بھوگ و کرم پھل واسنا سے رہت ہے (رکھشتا) وہ کیا ہے؟ ہماری
ہر پرکار سے رکھشا کرنے والا (آدِتیا اشوہ) جس جگت پتی کے سُوریہ
حفاظت
کی کرنیں بان روپ ہیں جن سے اندھکار اگیان روپ شترُوؤں
دشمنوں
سے ہماری رکشا ہوتی اور سُوریہ کے تیج سے ہی ہمارا جیون
زندگی
ہوتا اور ستھر رہتا ہے اور اَنّ آدی بھوجیہ اور بھوگیہ پدارتھوں کی
قایم
اُتپتی سے ہم کو نانا پرکار کے اُپکار پہنچتے اور شریر کا پالن ہوتا ہے (تے
پرورش
بھیونمو) اُس اگنی نامک اوم کو بارم بار ہمارا نمسکار ہو (ادِھی پتی بھیونمو)
پھر وہ ہمارا سچا سوامی ہے اس لئے اس کو پھر ہمارا نمسکار ہو (رکھشتر بھیونم)
پھر وہ سانسارک سوامیوں جیسا رکھشک نہیں جو اپنے لابھ کے لئے ہماری
دنیاوی فایدہ
رکھشا کرتے ہیں وہ تو سوبھاؤ سے نِش پریوجن رکھشک ہے، جو کہ
بغیر بیغرض
ہماری دونوں پرکار کی آتمک وشاریرک رکشا کرنے والا ہے۔
روحانی جسمانی
اس لئے پھر اُس کو ہمارا نمسکار ہو (اشبھیونم) پھر یہی نہیں کہ وہ
آپ گیان سوروپ اور ہمارا سوامی رکشا کرنیوالا ہے کنتو اُس کے سُوریہ
بلکہ

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

آدہی بانوں سے بھی ہم کو بوہ پرکار کے اُپکار پہنچتے اور رکشا ہوتی
ہے (جس کے وہ بان بھی ہر پرکار سے ستوتی کے یوگیہ ہیں اُن
کو ہمارا نمسکار ہو (اے بھیو استُو) اسی کو اُپروکت پرکار سے بارم بار
ہمارا نمسکار پراپت ہو تاکہ (یوسمان دویشٹی آدہی) جو منش اگیان وش
ہو کر ہم سے دویش کر کے پرتھم دویش اگنی سے آپ دُکھی ہوتے یا ہم کو
دُکھ دیکر یا دینا چاہ کر اس کے بدلے پر دُکھ کے بھاگی ہوتے یا اُسی اگیان
سے ہم اوروں سے دویش کر کے پہلے خود دُکھی اور دُکھ کے بھاگی ہوتے
ہیں اُس دویش بھاؤ کو جو دودھارا کٹار کے سمان طرفین کو گھایل کرنیوالی
ہے ۔ہم سب کا انتریامی اگنی نامک اوم ہم سب کے انتہ کرن سے اپنے
گیان روپ سُوریہ کے تُنبرتی روپ کرن بان روپ سے بھسم
کر کے دور کر دیوے تاکہ ہم نہ کسی کو دُکھ دیویں نہ دینا چاہیں اور نہ کوئی
اور پرش ہم سے ایسا ورتاؤ کرے اور ہم سب منش اوم کی پرجا پرسپر متر
بھاؤ رکھ کر منش جنم کو پروپکار آدی کرم کرنے میں وئیتیت اور سپھل کر سکیں۔

ॐ दक्षिणादिगिन्द्रोऽधिपतिस्तिरश्चिराजी रक्षिता पितर इषवः। तेभ्यो नमो० शेषपूर्ववत्॥

(اوم دکھشنا دِگ اندرہ) دکھشن دشا میں اندر نامک اوم کا دھیان
کر کے نمسکار کرنا چاہئے جو سُکھ سوروپ سروسکھ و ائیشوریہ کا سوامی جس کی

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

سامرتھ میں سرو سکھوں کی سامگری سدا رہتی ہے جو سب کو سکھ و ائیشوریہ
کا دینے والا راجہ روپی (تِرشچی راجی رکشتا) ترچھے ٹیڑھے وید ورودھ چلنے والے
دُشٹ جنوں کے کُسنگ ہانی کارک سے اور ترِیک کیٹ پتنگ آدی
جنتوؤں کی پنگتی سے بچانیوالا اور گیان وان پُرشوں کے ست سنگ
روپ بانوں سے ہماری رکشا کرنیوالا جو اِندر نامک اوم ہے (تے بھیونمو)
اُس کو ہمارا نمسکار ہو (ادھی پتی بھیونمو) پھر وہ سب کا سوامی ہے اس لئے
پھر اُس کو نمسکار ہو (رکھشتر بھیونم) پھر وہ تینوں کالوں میں ہماری آتمک
اور شاریرک رکشا کرنیوالا ہے۔ اس لئے اس کو پھر نمسکار ہو (اشو بھیونم)
پھر اُس کے بان روپ گیانی پُرشوں سے بھی ہم کو رکشا پراپت ہوتی
ہے اس لئے اُن کو بھی نمسکار ہو (ا ے بھیو استُو) جس اِندر نامک اوم
سے اُپروکت ہر پرکار کی ہماری رکشا ہوتی ہے اُس کو بارمبار ہمارا
نمسکار ہو تاکہ وہ پرماتما سب کا انتریامی سب کے انتہ کرنوں میں ویاپک
ہم سب کے من سے دویش کو مٹا دیوے اور ہم کو کوئی دُکھ نہ دیوے
اور نہ ہم کسی کو دُکھ دیویں بلکہ پرسپر متر بھاؤ سے ورتیں۔

**ओं प्रतीची दिग्वरुणो धिपतिः पृदाकू रक्षिता-**

**ऽन्नमिषवः ॥ तेभ्यो० शेष पूर्ववत् ॥**

(اوم پرتیچی دِک ورونہ) پشچم وشا کی طرف اُپاسنا کے یوگیہ سب کو اُتم

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

سکشا کا دینے والا (ادھی پتیہ) سب کا سوامی (پرداگورکشا) بڑے
بڑے اجگر و سرپ آدی وِشدھاریوں سے رکشا کرتا (انم-اِشوہ) جن کے
پرتھوی وا وشدھی رُوپ بنسپتی روپ بانوں سے-اَن-ترن-پھول
پھل دوارا ہمارا پالن پوشن اور روگ دُکھوں کی نورتی سے ہماری رکشا
ہوتی ہے اُس کو بارم بار ہمارا اوپر لکھت پرکار سے نمسکار ہو (یو سمان
دوِیشٹی) تاکہ وہ دویش رہت وُرن نامک اوم ہم سب کے دلوں
سے دویش کا ناش کر کے منش ماتر کو سرودا سکھی رکھے ÷

ओं उदीची दिक् सोमो ऽधिपतिः स्वजो रक्षिता
शनिरिषवः तेभ्यो० शेषपूर्ववत् ॥

(اوم اُدیچی دِک سومہ) اُتر دشا میں و یاپک شانت سوروپ سب کو
شانتی پردان کرنے والے دویش رہت (ادھی پتیہ) سب کے سوامی
راجہ سوم نامک اوم کا دھیان کرنا چاہئے (سوجہ) جو سویم پرکاش سوروپ
(رکشتا) ہر پرکار سے پرانی ماتر کی رکشا کرنے والا (اشنی رشوہ) جن کے
بجلی آدی بان روپ پدارتھوں سے انیک ودیاؤں کی پراپتی اور
مچھر آدی دُکھ دائی جنتوؤں سے ہماری رکشا ہوتی ہے (تے بھیونمو) اُن کو
ہمارا نمسکار ہو (ادھی پتی بھیو نمو) وہ ہمارا راجادھی راج ہے اس لئے
پھر اُس کو نمسکار ہو (رکھشتر بھیونم) پھر وہ ہماری اندر باہر ہر پرکار کی رکشا

کرتا ہے اس لئے اُس کو پھر نمسکار ہو (اشبھیونم) پھر اس کے بجلی آدی
بان روپ پدارتھوں ستوتی یوگیہ سے بھی ہماری رکشا ہوتی ہے۔ اس لئے
قابل تعریف
اُن کو پھر نمسکار ہو اسے بھیو استُو) پھر جو اُس سے اور اُس کے سنپورن
گُن کرم وسو بھاؤوں سے ہم ورکشا اور اُپکاروں کا ہی لابھ ہوتا ہے
اس لئے اُپروکت ہر پرکار کی ہماری نمسکار اُسی کو پراپت ہوتا کہ
(یو سمان دویشٹی ہ) وہ سوم نامک اوم جس سے دویش کا لیش ماتر
ذرا بھی
سمبندھ نہیں وہ سب کے ہردے میں ویاپک ہم سب کے ہردے
قلب
دویش اگنی کو شانت کر دیوے جس سے ہمارا وہ منش جنم کا امولک
بے بہا
سمے جس کو ہم اگیان سے دویش کے ورتاؤ میں ویرتھ وئیتت کر کے
بے فائدہ
دُکھ پاتے اور دُکھ کے بھاگی ہوتے ہیں اُس کو ہم دویا آدی دھرم
کاریوں کی ورِدھی و پرورِتی میں سپھل کر کے سُکھ کے بھاگی ہوں۔

ध्रुवादिग्विष्णुरधिपतिः कल्माषग्रीवो रक्षि-
ता वीरुध इषवः। तेभ्यो॰ शेष पूर्ववत्॥

(اوم دھرووادِک وشنوُ) ہمارے پاؤں کے نیچے جو دھروو دِشا پاتال
طرف
دیش ہے اُس میں وِشنُو نامک ویاپک اوم کا دھیان کرنا چاہیئے
(اودہی پتیہ) جو سرو کا سوامی (کلماشگریو ورکشا) کالی گردن والے سانپوں
اتھوا ہرت رنگ والے وِشدھاری ورکشوں (ویرودھہ اشوہ) اودھی
سبز زہریلے درختوں

روپ بالنوں سے ہماری رکشا کرنے والا وشنو نامک اپنے سنپورن گن
کرم سوبھاؤ وستا کے سہت ہر پدارتھ اور ہمارے شریروں میں ویاپک
سدا رکشا کرتا ہے اُس وشنو نامک اوم کو ہمارا نمسکار ہو (ادھی پتی بھیو نمو)
وہ ہمارا انادی سوامی ہے اس لئے اُس کو پھر نمسکار ہو (رکشتر بھیو نم)
پھر وہ پرتھوی - جل - پون - تیج وانیک - ان - ترن - کندمول و
وانسپتیاں اوشدھیوں سے ہماری شاریرک اور وید کے ست
اُپدیش دوارا پاپوں سے الگ رکھ کر ہماری آتمک رکشا کرتا ہے اس لئے
اُس کو پھر نمسکار ہو (اِشبھیو نم) پھر یہی نہیں کہ وہ کیول آپ ہی ہماری
رکشا کرتا ہے بلکہ اوشدھی روپ اُس کے بانوں سے بھی ہمارے روگوں
کا ناش ہوتا ہے اس لئے ان کو نمسکار ہو (اے بھیو استُو) جس
جگدیشور کا سوبھاؤ ہی سرو پرانیوں کی رکشا کرنا ہے جو رکشا کرنے
کے بدلے کوئی بھیٹ نہیں چاہتا اور ہمارے سوتے جاگتے یا کسی
اوراوستھا میں کبھی ہماری رکشا کا تیاگ نہیں کرتا ایسے اتولیہ رکشک
وسہایک وشنو نامک اوم کو ہماری اُپروکت ہر پرکار کی نمسکار
پراپت ہوتا کہ (یو سمان دویشٹی ۵) وہ دیالو سوبھاؤ یکت کسی سے
بھی دویش بھاؤ نہ رکھنے والا سب کا متر ہم سب مورکھ جنوں کو پرسپر
کے ورودھ سے الگ رکھ کر منش ماتر بلکہ پرانی ماتر کے کلیان کرنے کا

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

پُرشارتھ ہمارے سب کے انتھ کرنوں میں پرکاشت کر کے اپنے دویش رہت
شانت سوروپ کے وچار میں ہم کو سدا لگا دے تاکہ ہم لوگ جیون کال
میں جو کچھ سمہ باقی ہے اُس میں اُتم یش وکیرتی کا لابھ پراپت کریں۔

**ओं ऊर्ध्वा दिग्बृहस्पतिरधिपतिः श्वित्रो रक्षिता**
**वर्षमिषवः । तेभ्यो० शे पूर्ववत् ॥**

---

(اوم اُوردھوا دِگ۔ برہسپتی) ہمارے سر کے اوپر جو دِشا اکاش ہے اُس
میں برہسپتی سب سے بڑے اور سب کے اُپاسدیو [معبود] اوم کا دھیان کرنا چاہئے۔
(ادھی پتیہ) جس سے ہمارا سوامی سیوک وت [مالک و نوکر کی طرح] اُوٹ سمبندھ
انادکال سے ہے اور سدا رہیگا (شوِترو رکشتا) سویت گشٹ [سفید جذام] آدی
بھیانک [خوفناک] روگوں [بیماریوں] سے بچانے اور بھوکھ و پیاس کا دُکھ کلیش دور کرنے
کے لئے (ورش مشوہ) جس کے ورشا [بارش] کے وندو [بوندیں] بانوں کے سمان ہیں جن
ورشا سے بوٹیوں اور اوشدھیوں کی اُوتپتی سے گشٹ آدی روگ
دور ہو جاتے اور ان۔ ترن پھول و پھل و کند مول آدی پداتھوں
کی اُتپتی سے بھوکھ و پیاس کے دُکھ و کلیشوں سے ہماری رکشا ہوتی
(تے بھیو نمو) اُس آدی وِدوان برہما شو۔ وشنو آدی یوروپ مہرشیوں
کے بھی گورو دھان وشو [کائنات] کے سوامی سب کو ست سکشا کے دینے ہارے

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ورہسپتی نامک اوم کو آتما کے پوتر بھاؤ اور پورن شردھا بھگتی و نمرتا پوروک ہمارا نمسکار ہو (ادہی پتی بھیو نمو) وہ جو ہمارا اتولیہ سناتن سوامی ہے اُس کو پھر ہمارا نمسکار ہو (رکشتر بھیو نم) وہ ہم سب کا ہر سمے اور ہر اوستھا میں ہر پرکار سے سوا کسی سوپریوجن کے رکشا کرنے والا ہے اس لئے اس کو پھر ہمارا نمسکار ہو۔ (اشبھیو نم) پھر اُس کے ورشا روپی بانوں سے بھی اوپر لکھے پرکار سے ہماری اتینت رکشا ہوتی ہے اس لئے اُن کو بھی نمسکار ہو۔ (اے بھیو استو) جس کے سنپورن گُن۔ کرم وسو بھاؤ اور سامرتھ سے ہم کو رکشا پراپت ہوتی اور نانا پرکار کے اُپکار ہوتے ہیں اُس کو اور پکھت سمان ہماری ہر پرکار کی نمسکار بارم بار سمرپن ہوتا کہ (یوسما دویشٹی ہ) اُس جگدیشور کی دیا لتا سے ہمارا دویش اور پرسپر نشترو بھاؤ اور وردھ دُور ہو جاوے اور ہم اس کی رین پر جا نش ماتر کو پتھا یوگیہ اپنے پتا۔ بھراتا۔ پُتر۔ بندھو متروت سمجھ کر سب کا بھلا چاہیں اور ایک دوسرے کو ایشور اُپاسنا اور ست ودیا و دھرم کی پراپتی و اُنتی کی پریرنا و سہایتا کرتے ہوئے پرشیت کا جیون کال وتیت کرکے اُس وچار دھرم کو دھارن کریں جو دھرم سرو کے سوامی جگدیشور اوم کا ہے اور اُسی کی پرسنتا کے پاتر بن کر

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

اسی کی کرپا سے دھرم-ارتھ-کام-موکش سروتم پدارتھوں کو سدھ کر سکیں*

# چار اُپستھان منتر

## آگے چار اُپستھان منتروں کا ارتھ و چار پوروک سمرن (یاد) کر کے پرماتما کا دھیان کرنا چاہئیے

ओ३म् उद्वयं तमसस्परि स्वः पश्यन्त उत्तरम्।
देवं देवत्रा सूर्यमगन्म ज्योतिरुत्तमम्॥

اُدوَیم-تمسس-پری-سوہ-پشینت-اُتر-دیوم-دیوترا
سُوریہ-مگنم-جیوتی-رُتّم (یجو ۳۵/۱۴)

(اوم اُدوَیم) ہم شردھا سے اُس جگدیشور (تمسہ پری) ہر پرکار کے اگیان و اودیا اندھکار سے سدا الگ (سوہ) آنند سوروپ (راحت مطلق) (پشینت اوتّرم) ہر پرلے اور ہر سرشٹی کال میں سدا ایک رس (یکساں) ورتمان (موجود) رہنے والے آنند داتا (راحت دینے والا) (دیوم) دیوؤں کے دیو مہا دیو سویم پرکاش سوروپ (دیوترا) دریہ آدی پرکاشمان دیوؤں کے پرکاشک اور (سُوریہ) چراچر (متحرک و غیر متحرک) کے آتما (اگنم) اگیان سوروپ اور سروتر پراپت ہونے والے سروویاپی (جیوتی اُتّم) سب سُوریہ اگنی بجلی آدی جڑ (بیجان) جیوتیوں (روشنیوں) سے اتی اُتم گیان چکشوؤں

سے سدا دیکھتے ارتھات نشچے کرتے رہیں۔یعنی ہم اُس سویم پرکاش اور ست سوروپ سروگیہ سروجگت پرکاشنک سردوتم چراچر کے آتما اوم کو گیان پُوروک نشچے کر کے شردھا بھگتی سے سدا اسکی اُپاسنا کرتے رہیں ÷

ओं उदु त्यं जातवेदसं देवं वहन्ति केतवः दृशे विश्वाय सूर्य्यम्।

اُدُتیَم۔جات ویدسَم دیوم وہنتی کیتوَہ درشے وِشوائے سُوریَم

(یجر ادھیاء ۳۳ منتر ۳۱)

(اُدُتیَم جات ویدسم) شردھا بھگتی پُوروک اُس جگدیشور کو جس سے رگ آدی چاروں وید پرکاشت ہوئے (دیوم) پرکاش سوروپ سُوریہ آدی میں پرکاش کا گُن ستھاپن کرنیوالے آنند داتا (وہنتی کیتوہ) جس کا نشچے ہم کو وید کی شرتیاں اور جگت کی گیان پُوروک بیتھار تھ رچنا کے ست نیم سُوریہ کی کرن آدی بھلی پرکار نربھرم کراتے ہیں (درشے وشوائے سُوریم) اُس وِشو ودیا کے پرکاشک۔پرکرتی آدی بھُوتوں میں ویاپک جگت کرتا درشٹا سروپرکاشک سُوریہ نامک اوم کو ہم سروداکال گیان نیتروں سے دیکھتے ارتھات نشچے کرتے ہوئے اُسی کی اُپاسنا و آگیا پالن کرتے رہیں +

ओं चित्रं देवानामुदगादनीकं चक्षुर्मित्रस्य वरुणस्याग्नेः। ओं आप्रा द्यावा पृथिवी अन्तरिक्षं सूर्य्य

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

सूर्य्य आत्मा जगतस्तस्थुषश्च स्वाहा॥

چترم دیوانامُدگادنیکم چکشرمترسیہ ورونسیاگنے آپرا۔ دیاوا پرتھویم انترکشم سُوریہ آتما جگتس تستھُوششچ سواہا (یجر ۱۳/۴۶)

(چترم دیوانام) جو اپنے ادبُھت آشچریہ سوروپ سے دھرماتما ودوان ست وادی دیوگنوں کے ہردے میں سدا چتروت پرکاشمان اَرتھات نشچے رہتا (اُدگات) وہ دیالو پرماتما اپنی کرپا سے ہمارے ہردے کو پوتر کرکے اُس میں سدا پرکاشت رہے وہ کیسا ہے (چکشوہ) سب جگت کا پرکاش کرکے سب کو دیکھنے و دکھلانے والا اور جگت کے سب پدارتھ۔ ولیوہار۔ جیوؤں کے سب سنکلپ وکلپ اور سنسکاروں کو انتریامیتا سے سدا دیکھنے اور جاننے والا جو کبھی بھولتا نہیں پھر وہ کیسا ہے (انیکم) سرووتم اور اتینت جاننے اور اُپاسنا کے یوگیہ جس کی پراپتی کی اتی سدا ادہک سُکھ دائی ہوتی ہے کبھی دُکھدائی نہیں ہوتی حالانکہ اور سب کرموں کی اتی دُکھدائی ہوتی ہے پھر وہ کیسا ہے امترا پرانی ماتر کا متر بھلا چاہنے اور ست اُپدیش کا دینے والا پھر وہ کیسا ہے (ورُن) سب جیوؤں اور سرو پدارتھوں سے اتی اُتم جس کے برابر اور جس سے ادہک کوئی اُتم پدارتھ نہیں اور سب کو اُتم سکشا کا دینے والا پھر وہ کیسا ہے (اگنی) سرو پدارتھ و شریروں میں گیان

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

اور وگیان ستّا کے سہت پری پُورن جہاں سوچو کہو جو وہیں سے پراپت ہونیوالا - پھر وہ کیسا ہے (آپرا - دیاوا - پرتھوی - انترکشم) سُوریہ بجلی اگنی آدی دِویہ (پرکاشمان) اور پرتھوی آدی پرکاش رہت اور انترکش کا دھارن ورکشا کرنیوالا پھر وہ کیسا ہے (سُوریہ آتما جگتس تستوشیچ) سُوریہ آدی کا پرکاشک اور سب کو دیکھنے جاننے والا اور جنگم ارتھات متحرک وستھاور غیر متحرک کا آتما انتریامی روپ سب میں ویاپک ہوکر ستّا یعنی حرکت دینے اور نیم پُوروک چلانیوالا ہے - اس منتر کا پریوجن یہ ہے کہ جس ریتی سے اُس اُپروکت گُن یکت اوم کو ودوان گیانی رشی مُنی اور دیوتا گن من اور آتما کے پوتر بھاؤ سے نت پُرشارتھ پُوروک اُپاسنا اور دھیان کرکے پراپت ہوتے ہیں ویسا یتن اور پُرشارتھ ہم لوگ بھی سدا کرکے پرم گتی ارتھات ایشور کے سوچھ سروپ کو پراپت ہوں +

ओं तच्चक्षुर्देवहितंपुरस्ताच्छुक्रमुच्चरत् ।
पश्येम शरदः शतं जीवेम शरदः शतꣳ शृणु
याम शरदः शतं प्रब्रवाम शरदः शतमदीना-
स्याम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात् ॥

اوم تچکشُر دیوہِتم پُرستاچ چھکر مُچرت پشیم شردہ شتم جیویم شردہ شتنگ شرنویام شردہ شتم پربروام شردہ شتمدنیا

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

سیام شردہ شتم ۔ بھوتیشچ شردہ شتات (یجر ادھیاء ۳۶ منتر ۲۴)

(اتت چکشوہ دیوہتم) اُس برہم کو جو سب کے کرموں کو سدا انتریامی

رُوپ سے دیکھتا اور سروگیتا سے سب کے سنسکاروں کو جانتا پرنتو سُکھ

اور کلیان کیول صرف ست وادی راستباز ہی ست مانی ست کاری آپت دونوں کو

ہی پراپت کراتا ہے (پرستاچ چھکر چُرت) جو سرشٹی کے آد۔ انت

اور مدھیہ درمیان میں سدا ایک رس پوتر اور اُت کرشٹتا سے ورتمان رہتا ہے

(پشیم شردہ شتم) ہم لوگ اُس سب کے کرموں کے درشٹا دیکھنے والے اور سنسکاروں

کے گیاتا جاننے والے پرنتو دیو تا پرشوں سے ہنکاری پرمیشور کو گیان درشٹی سے

نسو ورش کی آیو پریت نت دیکھیں ارنہارات اس کی اُپاسنا کریں۔

(جیویم شردہ شستم) اُسی سب کے کرموں کے درشٹا اور سنسکاروں

کے گیاتا پرنتو پروپکاری دھرماتماؤں کے رکھشک اور بھلا چاہنے

والے جگدیشور کا سمرن اور دھیان کرتے ہوئے ہم سَو ورش کی پُورن

آیو تک جیویں (شرنویام شردہ شتم) اُسی کے گُن۔ کیرتی اور وید رُوپ

ست اُپدیش کو ہم سو ورش تک سنتے رہیں (پربروام شردہ شت)

اُسی سروگیہ ۔ سرو دیاپک ۔ سروشکتیمان ۔ انتریامی وبنیاء کاری کے

گیان دھیان ۔ آگیا پالن کا اوروں کو بھی پُورے سو ورش کی عمر تک

ہم اُپدیش کرتے رہیں (ادنیا سیام شردہ شتم) اُسی دیا سمدر کی کرپا و

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

سہایتا سے ہم سو ورش کے جیون کال تک کسی کے دین ادہین اور
پرتنتر نہ ہوویں کنتو سوتنترتا کو پراپت ہوکر پورن آنند یکت رہکر ایشور کی
بھگتی۔ اُپاسنا اور پروپکار و دّیا اور دھرم کی ورِدھی اور سہایتا آدی کرمول
کو نت پُرشارتھ سے کرتے رہیں (بھویشچ شرد ہ شتات) یدی ہم کو ایشور کی
کرونا سے اوپروکت اوستھا پراپت ہو تب ہم لوگ سو ورش سے ادہک بھی
جیوت رہ کر اُسی کے گیان سوروپ کی پراپتی کرتے اور اُسی کے گناواد
سنتے اور اُسی کی بھگتی اُپاسنا و آگیا پالن ارتھات وید و دّیا کی اُنتی و
سہائتا آدی کرموں کے لئے تن۔من۔دھن سمرپن کرتے ہوئے سب
پرکار سے سوتنتر رہیں جس کے سوا جینا یا ادہک جینا ہر پرکار سے نشپھل ہے

# گائتری منتر

آگے گورو منتر ارتھات گایتری مہا منتر آتا ہے جس کے
ارتھانوسار و شیشکر ایشور سے بدھی بل کی پوترتا ادہکتا
اور سو کشمتا کا ور مانگنا ہوتا ہے وہ منتر یہ ہے یجو $\frac{36}{3}$

ओं भूर्भुवः स्वः। तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गोदेवस्य-
धीमहि धियो योनः प्रचोदयात्॥

(اوم۔ بھُوہ۔ بھُوہ۔ سوہ۔ تت۔ سوئیتر۔ ورنیئم۔ بھرگو دیوسیہ۔ دہی مہی۔ دھیو یونہ۔ پرچودیات (یجر ادھیاء ۳۶ منتر ۳)

اس اوپر لکھے منتر میں ایشور کے نج نام (اسم اعظم یا اسم ذاتی) اوم اور بھُوہ سے لے کر دیو پرینت سات گنؤنک (صفاتی) نام یہ سب ملکر پرماتما کے آٹھ نام ودمان (موجود) ہیں جن کے ارتھ گیان اور وچار پوروک نیچے لکھے انوسار جگدیشور سے وشیشہ (خاص کر) بدھی کی پوترتا سوکشمتا۔ اور ادھکتا کا ورمانگنا ہوتا ہے۔

پہلا اوم۔ اس کی ویاکھیا جو کچھ وستار (تشریح) پوروک اس پُستک کے آدمیں لکھی گئی ہے (جس کو وستار بھئے (بخوف طوالت) سے پُنروار (دوبارہ) یہاں پر نہیں لکھا جاتا) اس کو اوم پد کے مانسک اُچارن کال میں اُسی ستھان سے پڑھ اور کنٹھ (ازبر) کر کے جتنا بھاوارتھ (خلاصہ مطلب) یادھو سکے اُتنا ضرور کرنا چاہئے پرنتو نیون سے نیون (کم) ایشور کے انت گیان سامرتھ اور رکشا و پروپکار دھرم کا وچار تیتھا شکتی کرنا پرم اوشیک (ضروری) ہے ❊

اِسی طرح بھور۔ بھوہ۔ سوہ۔ ان تین مہاویاہرتیوں کے انوسار ان تینوں ناموں کی ویاکھیا بھی جو کچھ وستار پوروک مساپر کرما اور پرانایام کے پہلے پہلے تین تین منتروں میں لکھی جاچکی ہے یدی اُس کو پھر تیسری بار وِستریت بھاؤ سے لکھا جائے تو پُستک بہت بڑھ جاتا ہے۔ اس لیئے ان ناموں کا وِستریت بھاو بھی

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

ان دونوں ستھانوں میں پڑھ کر کنٹھستھ (حفظ) کر لینا چاہئے۔ جن کا سو کشم بھاو یہاں پر لکھنا اُپ یوگی سمجھ کر لکھا جاتا ہے +

(۲) بھُوہ۔ جیو ماتر کے جیون کا مُول نمت کارن۔ اندھکار رُوپ جڑ پرکرتی سے پران وایو کو اُتپن کرنے اور تِسکا شریروں سے سمبندھ کر کے جیون ستھر رکھ کر شاریرک، اور وید رُوپ ست سکشا سے آتمک آنند موکش پرینت کا دان دینے والا +

(۳) بھُوہ۔ اِس جڑ پرکرتی سے اپان وایو کو اُتپن اور اس کا شریروں سے سمبندھ کر کے شاریرک ملوں (جسمانی مواد ناقص) اور دُرگندھیوں کا نوارن کر کے شاریرک اور وید کے ست اُپدیش سے اودیا۔ اگیان۔ ایرشا (دفعیہ)۔ ترشنا۔ راگ۔ دویش۔ ابھیمان۔ کام۔ کرودھ۔ لوبھ۔ موہ۔ ہنکار آدی آتمک ملوں کو نابود کر کے شانتی۔ سنتوش۔ اور ستّ وِدّیا آدی کی پراپتی اور کیولیہ (نجات) پرینت آتمک آنند کا داتا +

(۴) سوہ۔ اُسی جڑ پرکرتی سے سمان وایو کو اُتپن اور اُس کا شریروں سے سمبندھ کر کے کھان پان کے رس اور رودھر (خون) کو سروتر شریر میں پہنچا کر شریر کے بل وپراکرم کو بڑھا کر شاریرک اور پرم اوشدھی روپ وید کے پوتر گیان سے ستّ وِدّیا آدی کی پراپتی کرا کے آتمک اُنتی پردان کرنے والا +

(۵) سویتوہ ۔ اسی اندھکار روپ جڑ پرکرتی سے جیوؤں کے سکھارتھ جگت اور جگت کے اُتموتم اسنکھ (بیشمار) سُندر سوادو پدارتھوں اور روگ نوارک (دافع) اوشدھیوں کو اُتپن کرکے سب کا پالن پوشن کرتا اور سُکھ داتا۔

(۶) وریںیہ ۔ اتینت اُپاسنا کرنے کے یوگیہ جس کی اتی سدا ادھک سُکھدائی ہوتی اور اُس سے کوئی ہانی (نقصان) دُکھ یا کلیش نہیں ہوسکتا ۔

(۷) بھرگ ۔ شُدھ وگیان سوروپ جس کے سنپورن ۔ گُن کرم سوبھاؤ وسامرتھ اتی شُدھ پوتر اور منشوں کو شُدھ پوتر کرنے والے ہیں ۔ جس سے کسی پرکار کی اشُدھی (ناپاکی) کالیش ماتر سمبندھ نہیں ۔

(۸) دیو ۔ پرکرتی لین آتماؤں (پرلے کال میں آتمائیں پرکرتی لین ارتھات اپنی ستا یعنی ہستی اور سُکھ ۔ دُکھ سے لاعلم جڑ وت رہتی ہیں) کی سوبھاوک (فطری) چیشٹا (حرکت) کو سرشٹی کال میں پرگٹ کرکے وید اُپدیش سے اُن سرو آتماؤں کا پرکاشک ۔

(تت) اس اپروکت سرو ناموں کے سرو وشیشنوں (اوصاف) کے وشیشیہ (موصوف) سب کے اُپاسیہ (معبود) دیو ادم کے سوروپ کو ہم لوگ (دھی مہی) اتی شردھا بھگتی پریم ۔ ہرش ۔ اُتساہ اور آتما دمن کے پوتر بھاؤ اور نمرتا دنے پوروک اپنی بُدھی میں دھارن ارتھات نربھرم نشچے کریں تاکہ (دھیو یونہ) وہ سویتا دیو ادم اپنی سوبھاوک دیا ۔ کرپا و دیالتا سے (پرچودیات)

ہماری بُدھیوں کو سنپُورن دُرویسن و ملین واسناؤں اور اپوتر پاپ کرم و کھوٹے سنسکاروں سے سدا پرتھک کر کے اپنے سوچھ و پوتر گیان دھیان اور شبھ کرموں کی پریرنا کر کے ہم کو مکتی پر ینت سُکھوں کا ادھیکاری بنادے

گائتری منتر میں جو ورنن ہے کہ پرمیشور ہماری بُدھی کو ایسا بل دیوے کہ جس سے ہم اس کے سوچھ سوروپ اور اُپکار و سہایتا کو اپنی بُدھی میں یا دھارن ارتھات نشچے کر سکیں سو ایسا نشچے کرنا اگرچہ کٹھن کام پرتیت ہوتا ہے مگر یہ کام واستو میں اَتی سرل اور سہج ہے ارتھات گائتری منتر میں جو انیہ پر دھان نام پرماتما کے آتے ہیں اُن ناموں کے گُنوں سے پرانیوں کو جو کچھ اُپکار اور سُکھ پراپت ہوتے ہیں اُن پر بُدھی پُوروک دھیان دینے سے سویم نربھرم نشچے ہو جاتا ہے کہ ایسے گُن کرم سوبھاؤ اور سامرتھ سے یُکت کیول ایک اوم ہی ہے اور کوئی نہیں ہو سکتا یہ نربھرم نشچہ ایشور کی دھارنا کہلاتا ہے ؛

# سمرپن

اوپر لکھے انُوسار آتما سنیُوکت من کی شُدھی اور پریم و بھگتی بھاؤ سے سندھیا منتروں کے ارتھ وچار پُوروک ایشور کی اُپاسنا کر کے پیچھا اپنے سب اُتم کرموں کو ایشور کے ارپن کرنا چاہیئے اور ویسے پُوروک

پرارتھنا کرنی چاہیئے کہ ہے جگدیشور دیا ندھے! آپ کی کرپا سے جو جو اُتم کرم ہم کرتے ہیں وہ سب آپ کے ارپن ہوں (رحم کے خزانے) آپ ایسی ہم پر دیالتا کریں کہ جس سے ہم لوگ آپ کو پراپت ہو کر۔

(۱) **دھرم**۔ ارتھات ست بولنا اور ست کے سننے ہی میں رُچی کا ہونا اور ستّ ووہاروں کا ورتاؤ کرنا۔

(۲) **ارتھ**۔ ست پُرشارتھ سے دھرم انوسار دھن آدی پدارتھوں کو پراپت کرنا۔

(۳) **کام**۔ ست کے ورتاؤ اور نیاء انکول پراپت کئے ہوئے دھن آدی پدارتھوں کو سدا وِدّیا و دھرم کی وِردھی اور اناتھ۔ اسمرتھ (یتیم) (بیکس) اور دین۔ دُکھیوں کی سہایتا۔ پالن۔ پوشن اور ماتا پتا آدی بزرگوں اور وِدیادان دینے والے آچاریہ اور ست اُپدیشٹا جگت اُپکاری پُرشوں کی سیوا (خدمت)۔ پوجا و ستکار میں خرچ کرنا۔

(۴) **موکش**۔ جو سب دُکھوں سے چھوٹ کر سدا پرمانند میں رہنا ہے اس منش شریر روپی برکش (درخت) کے جو چار اُتم پھل ہیں اُن کو پراپت کریں۔

# نمسکار منتر

اس پوتر وشے سمبندھی ویاکھیا جو منسا پرکرما کی ویاکھیا کے

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

آرنبھ (شروع) میں لکھی جا چکی ہے اُس کو پہلے پڑھ اور سمجھ لینا چاہئے (جس کو وِستار بھے سے پُنروار یہاں نہیں لکھا جاتا) پھر نیچے لکھے منتر کے اُنوسار جگدیشور کو نمسکار کرنا چاہئے:-

ओं नमः शम्भवाय च मयोभवाय च नमः शङ्कराय च मयस्कराय च नमः शिवाय च शिवतराय च ॥

(نمہ شمبھوائے چ میوبھوائے چ نمہ شنکرائے چ میسکرائے چ نمہ شوائے چ شوترائے چ)

(نمہ شمبھوائے چ) جو جگدیشور سُکھ سروپ ہے اُس کو ہمارا نمسکار ہو۔ (میوبھوائے چ) جو سنسار کے سب اُتم سکھوں کا داتا ہے اُس کو ہمارا پھر نمسکار ہو (نمہ شنکرائے چ) جو سب کا کلیان کرتا موکش سوروپ (میسکرائے چ) جو دھرم یکت کاموں کا ہی کرنے والا ہے اسکو ہمارا پھر نمسکار ہو دھرم شبد کے ارتھ جیوؤں کو سُکھ دینے کے ہیں سو ایشور کی جگت رچنا کا ہر ایک پدارتھ اور ایشور کے کرم و سرشٹی نیم سب کے سب کیول جیوؤں کے سُکھ و کلیان کے داتا ہیں جن کی ایشور کو سویم (خود) کوئی اچھا اور اوشکتا نہیں سو یہی پروپکار آدی کرم پرم دھرم ہیں جن کا ورتاؤ پرماتما نت کرتا ہے (نمہ شوائے چ) جو اتینت منگل سوروپ ہے اُس کو ہمارا پھر نمسکار ہو (شوترائے چ) جو اپنے بھگتوں کو موکش پرینت (تک) سُکھوں کا دینے والا ہے اُس کو ہمارا بار بار پھر بار بار پھر بار بار نمسکار ہو۔

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

# ایشور کی سگن اور نرگن اپاسنا کی ودھی

اگرچہ نیچے لکھا ہوا بھاؤ اس سندھیا اپاسنا ودھی پستک میں لکھنا اچت (مناسب) معلوم نہیں ہوتا۔ تاہم اس وشے (مضمون) کے ادھک (زیادہ) وستار پوروک لکھنے کا مکھ پریوجن یہ ہے۔ کہ کچھ کال سے سوارتھی (خود غرض) لوگ سادھارن منشوں کو یہ بھرم جنک وید شاستر ورُدھ (خلاف) نشچے کراتے ہیں کہ ایشور کی سگن اپاسنا ایشور کے برہما۔ شو۔ وشنو۔ شری رامچندر۔ شری کرشن چندر آدی اوتاروں کی مورتی کے دھیان کرنے سے اور نرگن اپاسنا ایشور کو شریر رہت (بلا جسم) جاننے سے سدھ ہوتی ہے اور اس سے موکش پرینت سکھ پراپتی کا لابھ (فایدہ) دکھلا کر مندر آدی میں اُن کی کلپت (بناوٹی) آکرتی (صورت) کی مورتیاں ستھاپن (قایم) کرا کے اُن کی بھیٹ (نذر نیاز) پوجا سے اپنی توانیک پرکار کی سوارتھ (مطلب پرستی) سدھی کر لیتے پرنتو (مگر) انیہ (دیگر) سادھارن (معمولی) پرشوں کو ایشور کی یتھارتھ سگن و نرگن اُپاسنا سے (جس سے ہی دھرم۔ ارتھ۔ کام۔ موکش کی سدھی سمبھو (ممکن) ہے) ہٹا کر اُن کا سروتم (افضل ترین) امولک (بے بہا) منش جنم نشپھل اور اُن کے پدارتھوں کی ہانی (نقصان) کرتے ہیں۔

سو جس پرکار یہ بھرم (وہم) نرمول (بے اصل) نشچے ہو کر ایشور کی سگن و نرگن ست اُپاسنا کا یتھارتھ لابھ ہوتا ہے وہ کچھ لکھا جاتا ہے ۔

وہ یہ ہے کہ وید آدی شاستروں میں ایشور کو ہر جگہ اکاء (بلا جسم) اور ست

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

سوروپ ورنن کیا گیا ہے اور ست اُس پدارتھ کو کہتے ہیں کہ جسمیں پرینام
ارتھات اوستھانتر (بڑھنا گھٹنا بدلنا یا ناش ہو جانا) آدی بھید نہ ہو سو ایشور
سے بھِنّ کوئی اور پدارتھ ایسا نہیں ہو سکتا۔ یہ اوستھانتر بھید دھرم
(تبدیل حالت) اسد بھوتک پدارتھوں کا ہوتا ہے جو کرم کرم سے سرشٹی
اور پرلے کو پراپت ہوتے رہتے ہیں سو ایسا پدارتھ کبھی ایشور نہیں
ہو سکتا کیونکہ پرتھم تو ایشور اکاء ہونے سے کبھی شریر دھارن ہی نہیں کرتا
دوتیہ یدی کوئی بھرم گرست پُرش اُس کو کبھی شریر دھاری اور کبھی شریر
رہت کہے تو وہ پرینامی ہونے سے سروَدا ایک رس نہیں کہا جا سکتا ایشور
تو وہ اودوتیہ ست پدارتھ ہے کہ جس سے پرینام دھرم کا کوئی لیش ماتر
سمبندھ نہیں وہ تو سرشٹی اور پرلے دونوں کالوں میں سدا ایک
رس وراجمان اور ورتمان رہتا ہے کوئی بھوت بھوشیت یا ورتمان کال
ایسا نہ ہوا اور نہ ہوگا کہ جس میں ایشور نرگن ارتھات اپنے ست گن
کرم سوبھاؤ اور سامرتھ سے رہت یعنی مُعطّل یا بیدخل ہو۔ وہ تو سدا
ہر پرکار سے اپنے گنوں کا سوتنترتا سے ورتاؤ کرنے سے سگن سوروپ ہے
اور جہاں کہیں ست شاستروں میں ایشور کو نرگن سوروپ سے اُپما
دی گئی ہے۔ اُس کا یہ ہرگز پریوجن نہیں کہ وہ کبھی اپنے ست گنوں
سے رہت ہوتا ہے بلکہ یہ اُتم اُپما یتھارتھ روپ ہے کہ ست رج

تم[۳] جو پرکرتی کے تین گُن ہیں جس سے اُس پرکرتی کو ترگنا تمک کہا جاتا ہے اُن پراکرت (مادی) پدارتھوں میں بڑھنے گھٹنے اور بدلنے والے وغیرہ گُنوں سے پرماتما سدا رہت اور الگ ہے ہاں ایشور کی اُپاسنا کرنے کے سگُن اُپاسنا اور نرگُن اُپاسنا روپ دو بھید (فرق) ضرور ہیں سو جاننا چاہیئے کہ

(۱) سروگیہ سروویاپک سروشکتیمان (قادر مطلق) برہم۔

(۲) الپگیہ (محدود علم والا) ایک ویشی الپ سامرتھ وان چیتن جیو۔

(۳) گیان وچیشٹا رہت (علم و حرکت سے مبرا) کارن پرکرتی جس سے پرتھوی۔ جل۔ پون۔ تیج۔ اکاش جڑ پدارتھ پرگٹ (ظاہر) ہوتے ہیں ان تین پدارتھ سنیکت (ملے ہوئے) کا نام جگت ہے ✢

اِن تینوں پدارتھوں کے گُن۔ کرم آدی پرتھک (علیحدہ) پرتھک (علیحدہ) ہیں۔ ارتھات اِن تینوں کے گُن کرم۔ سوبھاؤ ایک دوسرے کی اپیکھشا سے ولکشن (نرالے) ہیں جیسے۔

(۱) جگت کی اُتپتی ورکھشا کرنا نیم پوروک (باقاعدہ) چلانا اور جیوؤں کو یتھارتھ کرم پھل (ثمرہ اعمال) بھوگ کرانا اتیادی (وغیرہ) سوبھاوک گُن کرم آدی برہم کے ہیں جو الپگیہ الپ سامرتھ وان (معدود الطاقت) ایک دیشی (محدود) جیوؤں اور پرتھوی آدی جڑ پدارتھوں میں نہیں پائے جاتے ✢

(۲) سنتان (اولاد) اُتپتی۔ پُرشارتھ کرکے اِن آدی پدارتھوں کو اُتپن

اور پراپت کرنا بھول جانا پن پاپ روپ کرموں کا کرنا اور اُن کا سُکھ دُکھ روپ پھل بھوگنا۔ ایرشا دویش۔ پریتن۔ اور الپ گیان اتیادی گُن جیوؤں کے ہیں جن سے ایشور سدا پرتھک ہے اور یہ گُن پرتھوی آدی جڑ پدارتھوں میں نہیں پائے جاتے÷

(۳) سدا گیان وچیشٹا سے رہت ہونا اپنے میں سے نسپتی آدی جڑ پدارتھوں کو اُتپن کرنا اتیادی پرکرتی کے گُن ہیں یہ نہ تو ایشور میں ہیں اور نہ جیوؤں میں ÷

پرلو۔ جن یہ کہ ایشور کے سوبھاوک گُن آدی جیوؤں اور پرکرتی میں نہیں ہوتے۔ اسی طرح جیوؤں کے گُن آدی ایشور اور پرکرتی دونوں میں نہیں پائے جاتے۔ اور نہ پرکرتی کے گُن آدی ایشور یا جیوؤں میں ہوتے ہیں۔ ایشور کے گُن سوبھاوک ہونے کے انیک پرمان ہیں۔ پرنتو یہاں پر شویتا شوتر اُپنشد کا یہ پد۔ ۔ ۔ ۔ ۔
۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ (سوبھاوکی گیان بل کریا چ) درج کرنا کافی ہے جس کے ارتھ یہ ہیں کہ ایشور کے گیان بل کریا آدی گُن سب سوبھاوک ہیں جو کبھی دور نہیں ہو سکتے نیمتک دور ہونے والا کوئی گُن ایشور میں نہیں۔ پس جو جو گُن جس جس پدارتھ کے سوبھاوک ہیں اُن گُنوں کی پراپتی یعنی بھاؤ سے وہ پدارتھ سگُن اور جن جن گُنوں کی جن

موجودگی

جس پدارتھ میں اپراپتی یعنی ابھاؤ (عدم) ہوتا اُن گُنوں کے ابھاؤ سے وہ
پدارتھ نرگُن کہا جاتا ہے۔ جیسا کہ گرمی - پرکاش - داہ (جلانا) آدی گُن
اگنی کے اور شیتلتا آدی گُن جل کے ہیں جس سے اپنے پرکاش
داہ و اُوشنتا (عنصر دی) آدی گُنوں کے بھاؤ لاپنے میں ہونے) سے اگنی سگُن
اور شیلتا (گرمی) آدی جل کے گُنوں کے ابھاؤ یعنی اگنی میں نہ ہونے سے
اگنی نرگُن (ٹھنڈک) کہا جاتا ہے اسی پرکار جل اپنے شیلتا آدی گُن کے
بھاؤ سے سگُن اور اوشنتا - پرکاش وداہ گُن کے جو کہ اگنی کے گُن
ہیں اپنے میں ابھاؤ سے جل نرگُن بھی ہے یہی حال جگت کے
سرو پدارتھوں کا ہے کہ ہر پدارتھ اپنے گُن سے سنیکت سگُن اور
دوسرے پدارتھ کے گُن رہت ہونے سے نرگُن ہوتا ہے +
اور اُپاسنا نام سمیپ (نزدیک) ہونے اور دھیان کرنے کا ہے پس جو گُن جس پدارتھ
میں ہوتا ہے اُس گُن والا اُس پدارتھ کو نشچے کرنا یہ اُس پدارتھ کی سگُن
اُپاسنا اور جو گُن جس پدارتھ میں نہیں ہوتا اُس گُن کے اُس پدارتھ میں
نہ ہونے کے دھیان کو اُس پدارتھ کی نرگُن اُپاسنا کہا جاتا ہے +
یہی اوستھا (حالت) ایشور کی سگُن اور نرگُن اُپاسنا کی سمجھنی چاہئے - جیسا
کہ ایشور کے سوبھاوک (طبعی) سنپورن گُن ایشور میں سدا رہتے ہیں -
کبھی اُن سے الگ نہیں ہو سکتے - اس لئے اُن گُنوں کے ایشور

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

میں سدا بھاؤ یعنی موجود رہنے کا دھیان اور نشچے کرنا یہ ایشور کی
(ہمیشہ) سگُن اُپاسنا۔ اور جن گنوں کا ایشور میں نت ابھاؤ رہتا ہے اُن
گنوں سے ایشور کو سدا الگ دھیان اور نشچے کرنا یہ ایشور کی نرگن
اُپاسنا ہے۔ جو لوگ ایشور کو اوتار یا شریر دھاری (مجسم) ہونے سے
سگُن اور شریر رہت (بلا جسم) ہونے سے نرگن سمجھتے یا سمجھاتے ہیں اُن کا
یہ وچار سروتھا (قطعی) بھرم مولک ہے کیونکہ स پرتے کا ارتھ سہت
سہت اور अ کا رہت ارتھ ہی ہے स کا ارتھ کبھی شریر
نہیں ہو سکتا۔ اور گن جو سدا دروبہ (جوہر) میں رہتا ہے (عرض) اُس کا تو شریر
نہیں ہوتا جیسا کہ درویہ روپ اوشدھیوں کا تو شریر ہوتا پر تو اُن کے
گُن کا شریر نہیں ہوتا ۔

بلکہ پرتھوی۔ جل۔ تیج۔ وایو۔ اکاش۔ کال۔ آتما۔ من۔ دِگ
یعنی اطراف۔ نو میں سے پہلے چار کے سواء آخری پانچ درویوں کا
بھی شریر نہیں ہوتا۔ اندریں حالت درویہ روپ آتما جس کے پرماتما
وجیو آتما دو بھید ہیں اشریر رہت (بلا جسم) کے گن کا شریر نشچے کرنا۔ کرانا کتنا
شاستر وِرودھ اور آشچریہ (تعجب انگیز) روپ بھرم (ذہم) ہے کہ درویہ روپ پرماتما تو شریر رہت
ہے اور باوجود درویہ گن کے سموائی نت سمبندھ (فطری تعلق) کے پرماتما کے گن سے
شریر کا آشا لیا جاتا ہے ایسے لوگوں کو کوئی کیا کہے جو ایشور کے گن
(مطلب)

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

سوبھاوک مانتے ہوئے بھی اُس کو نرگن کہتے ہیں بھلا کبھی سوبھاوک
گُن بھی دور ہو سکتے ہیں؟ اِس وشہ میں اوپر کا سارا لیکھ کیول سگُن
اور نرگُن کا ست ارتھ نشچے کرانے اور بھرم دور کرنے کے لئے ہے۔
اُپاسنا کے لئے نہیں اور جس پرکار ایشور کی سگُن اور نرگن اُپاسنا
کرنی چاہئے وہ ودھی کچھ نیچے درج کی جاتی ہے:۔

پہلے ایشور کی سگُن اُپاسنا کی ودھی ارتہات ایشور کے اُن
پوتر ناموں کا ارتھ گیان وچار پُوروک دھیان کرنا کہ جن ناموں
سے ایشور میں وہ سوبھاوک گُن نشچے ہوتے ہیں جو ایشور میں
سدا رہتے جن کا ایشور سے سمواء ارتہات نت اٹوٹ سمبندھ ہے جیسا کہ
ایشور۔ سروگیہ۔ سرو دیاپک۔ سروشکتیمان۔ دیالو۔ نیاء کاری۔ نت شُدھ
مُکت سوبھاؤ۔ سناتن۔ جگت کا اُتپاوک اور دھارن۔ پالن۔ رکھشا
کرنے والا ست شکھشا کا دینے والا۔ سب کا پتا۔ سب کا ماتا۔ سب کا
بندھو۔ سب کا متر۔ راجا نیایا دھیش کرم پھل داتا۔ اتیادی گُنوں کے ایشور میں
رنت بھاؤ یعنی سدا رہنے کا دھیان اور نشچے کرنا یہ ایشور کی سگُن اُپاسنا ہے

دوسری ایشور کی نرگن اُپاسنا یہ کہ ایشور کے اُن ناموں
کا ارتھ گیان کے سہت سمرن کر کے دھیان کرنا جن کے

## ارتھ سے ایشور جیوؤں اور پرکرتی کے گنوں سے سدا رہت نشچے ہوتا ہے جیسا کہ:-

ایشور ایک رس اناوی (ازلی) اننت (غیر متناہی) - اجنما - امرتیو جو کبھی جنم لے کر شریر دھارن نہیں کرتا اور نہ کبھی مرتیو کو پراپت ہوتا - اجنما - امرتیو - ایشور کو جاننے سے اس گیان کا لابھ ہوتا ہے کہ ایشور ایسا نہیں کہ جن کے جنم مرن کال میں ہم اُس کی شاسنا (عدل) سے باہر رہ سکتے ہیں وہ سدا ہم کو کرم پھل داتا ہے - نراکار - نروکار جوا کا سدا شریر رہت رہتا اور جس میں شریر سمبندھی کُشدا (بھوک) اترشا (پیاس) دُکھ روگ آدی کا وکار لیش (ذرا) ماتر نہیں اور جو روگ - دوش - بھے - لجا - انیاء - ادھرم - اگیان - ملینتا (ناپاکی) - پرینام - ایرشا دویش - پریتن - دُکھ - سُکھ - الپ گیان - الپ سامرتھ - ایکدیشی پن - پُن پاپ روپ کرم - اور کرم پھل بھوگ اور کرم پھل کی واسنا کام کرودھ - لوبھ - ہنکار - موہ - شوک - آشا - ترشنا آدی اُن سمپورن گُنوں سے رہت ہے جو گن جیوؤں میں پائے جاتے ہیں ÷

## اور ان گُنوں سے بھی سدا پرتھک (الگ) ہے جو کہ پرکرتی کے گُن ہیں جیسا کہ:-

شبد - سپرش روپ - رس - گندھ - پریمان یعنی اندازہ چھیدن

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

بھیدن - ہرسو - دیرگھ - موٹا - پتلا پن وغیرہ - کوئی بھی پراکرت جڑ پدارتھوں کا گُن نہیں جو بھوتک اندریوں سے گرہن نہیں ہو سکتا ÷

اس پرکار جگدیشور کو جیوؤں اور پرکرتی کے گنوں سے سدا پرتھک جان کر ایشور کا دھیان کرنے کو ایشور کی نرگن اُپاسنا کہتے ہیں سو اوپر لکھے انوسار - ہم سب منشوں کو سگن و نرگن اُپاسنا نت کرنی چاہئے ÷

ہے دیا مئے دیالو جگدیشور!

اُدھیاتمک ارتھات جو من اور اندریوں کے وکار سے دُکھ و کلیش ہوتے آدھی بھوتک جو دوسرے پدارتھوں سے دُکھ ہونا آدھی دَیوک جو اتی گرمی - اتی سردی - اتی ورشا آدی سے دُکھ ہوتے ہیں ان ہمارے تینوں تاپوں کو دور کر دیویں تا کہ ہم لوگ پرسنّ من رہ کر اپنا جیون آپ کی بھگتی اُپاسنا اور آگیا پالن میں ویتیت کر کے پورن سُکھ کو پراپت ہوں - اوم - شانتی - شانتی - شانتی ÷

ایشور اوپاسکوں کا سیوک

جوالا سہائے چڈہ ساکن لون میانی ضلع شاہپور پنجاب

पुस्तकालय

CC0, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

# ٹریکٹ و کُتب موجودہ ویدک دھرم پرچارک پستکالیہ
# شہر جالندھر

| نام کتب | قیمت | نام کتب | قیمت |
|---|---|---|---|
| مسائل زندگی .. - - .. .. | -/ | پرماتما کی سروویاپکتا .. - | -/ |
| مہرشی دیانند کی تعلیم نمبر ۱ - - | -/ | قدیم آریہ ورت میں فنِ تحریر | ٠/ |
| ″ ″ نمبر ۲ .. | ا/ | بائیبل کو کس نے لکھا حصہ اول | ا/ |
| انسانی زندگی کا مقصد .. .. | -/ | اخلاقی و روحانی صحت .. .. | -/ |
| موروثی برہمن اور بھوشیہ پوران | -/ | بھوشیہ پوران میں عیسےٰ و محمدؐ | -/ |
| انسانی سوسائٹی کی بناوٹ | -/ | مہورت پھل .. - - | ٠/ |
| تندرستی و خوشی کا اصلی مخزن | -/ | قرآنی آیتوں کا شانِ نزول | ٠/ |
| جوہر تہذیب - - - - | ۱/ | کیا ایشور اوتار دھارن کرتا ہے؟ | -/ |
| دُنیا میں گناہ کہاں سے آیا؟ | -/ | یگیہ قربانی نہیں ہے .. - .. | -/ |
| سورج کی روشنی میں سات رنگ | ٠/ | دھن کا ڈاہ - - - | ٠/ |
| برجی کی نصائح دلپذیر - .. | ٠/ | روحانی زندگی کی حقیقتیں | ٠/ |
| جان کیلون کی سوانح عمری .. .. | ؎/ | سوانحعمری سوامی ورجانند سرسوتی | ا/ |
| اثبات رُوح - .. .. - | ا/ | اونکار اوپاسنا - .. .. | ا/ |
| حقیقی الہام کی پہچان - .. | ؎/ | آریہ علم طب کی عظمت - - | -/ |
| علم ہندسہ کا منبع وید ہے .. - | ا/ | کلیش نوارن - - .. | ؎/ |

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

| نام کتب | قیمت | نام | قیمت |
|---|---|---|---|
| ویدک تثلیث | -/ | ترقی کی شاہراہ | ۔/ |
| فلسفۂ بیاہ ونیوگ | ۱/ | موکش مارگ | ۱/ |
| یسوع ناصری | ۱/ | وید پرچار ندھی | ۱/ |
| گرہن مہاتم | -/ | بیوٹیز اوف ویدک دھرم انگریزی | ۱/ |
| ٹرویلگرمز پروگرس انگریزی | ۱/ | یم کا سادھن | ۔/ |
| ویدک دھرم کا مہتو ہندی | ۱/ | نیم کا سادھن | ۱/ |
| ادم ہی اسم اعظم ہے | ۲/ | آریوں کے نت کرم ہندی | /۰۱ |
| اونکار نرنے | ۵/ | تری دیو نرنے | /۱۲ |
| جاتی نرنے | عہ/ | شرادھ نرنے | /۱۲ |
| رادھا سوامی مت درپن | ۶/ | اثبات تناسخ | /۴ |
| آریہ سماج کا بول بالا المعروف بہ محمدی ڈھول کی پول | ۸/ | ملہمان وید و قرآن کی سوانح عمریوں کا مقابلہ | /۳ |
| دلیر دھارمک چور | ۲/ | کلیان مارگ | /۵ |
| بھارت درپن نظم | ۸/ | پبلک سپرٹ انگریزی | /۲ |
| کپتان ڈاکو | ۴/ | ایڈورڈ تلک یاترا (آریہ بھاشا میں) | /۱۰ |
| مانڈوکیہ اپنشد کا ترجمہ اور تفسیر بزبان آریہ بھاشیہ از پنڈت گورودت جی ایم اے | ۲/ | چین میں تیرہ ماس (آریہ بھاشا) | ۲/عہ |
| اردو ستیارتھ پرکاش کا نیا ایڈیشن | ۲/عہ | روس جاپان (آریہ بھاشا) | عہ/ |
| آریہ سماج کیا ہے؟ | -/ | روس جاپان حصہ دوم | |
| پرمارتھ | -/ | پیدائش عالم ضخیم کتاب | زیر طبع |
| آسن۔ پرانایام پرتیاہار زیر طبع | | سرچشمۂ ہدایت | |

جملہ کتب متعلقۂ آریہ سماج اس پستکالیہ سے مل سکتی ہیں

CCO, Gurukul Kangri Collection, Haridwar, Digitized by eGangotri

